ان اللہ لا یضیع اجر من احسن عملا

المنۃ للہ کہ نسخہ مطلوب مومنین کرام یعنی

# تحفۃ العوام

بار دوازدہم

حسب فتاوی مجتہد العصر

جناب مولانا مفتی سید احمد علی صاحب قبلہ

و تصحیح و اضافہ بعض مطالب صحیحہ

از مولانا سید مظفر حسن صاحب قبلہ

باہتمام پنّالال بھارگو سپرنٹنڈنٹ

مطبع منشی تیج کمار واقع نولکشور پریس لکھنؤ میں چھپا



قیمت للعہ

# اعلان ضروری

کتاب تحفۃ العوام جو نہایت متداول و معتبر کتاب وظائف و اعمال میں ہے اور جس میں مسائل حلال و حرام کو نہایت تحقیق سے جمع کیا گیا ہے اگرچہ ایک عرصہ سے مطبع ہذا میں چھپتی رہی اور مومنین اس سے مستفید ہوتے رہے مگر بعض ادعیہ کا اسمیں اضافہ ضروری تھا جو مطبوعہ سابقہ میں نہ تھا۔ لہذا حقیر نے جناب مولانا عارف حسین صاحب صدر الافاضل مدرس مدرسہ سلطان المدارس سے استدعا کی کہ ادعیہ ضروریہ کا اضافہ فرما دیجیے مولانا نے باوجود مصروفیت اس کام کو اپنے ذمہ لیا اور ہدایت کی کہ مولانا محمد حسین صاحب قبلہ سے تحشیہ بھی کرالو۔ میں خدمت مولانا موصوف میں حاضر ہوا مولانا نے اس کا تحشیہ مطابق مختارات علامہ ابو الحسن اصفہانی مد اللہ ظلالہ علی رؤس المسترشدین فرما دیا۔ مولانا سید محمد صاحب قبلہ و مولانا سید حسن صاحب قبلہ نے توثیق بھی فرما دی۔ اب یہ کتاب ایسی جامع ہو گئی ہے جس سے مومنین فائدہ اٹھا کر مطبع کی اس اہم خدمت کی داد دیے بغیر نہ رہ سکیں گے۔ فالحمد للہ علی ذلک

سید جعفر علی مصحح

## تقریظ جناب مستطاب عمدۃ العلماء الاعلام نخبۃ الفقہاء العظام

## حضرت مولانا محمد حسین صاحب مجتہد العصر والزمان ابن جناب

## حجۃ الاسلام مولانا محمد ہادی صاحب اعلی اللہ مقامہ

صفحہ ۱۵۸ یعنی تا فصل بیان فطرہ حقیر نے تحفۃ العوام کو دیکھا اتنی مقدار کے اندر جتنے مسائل ہیں انکو حقیر نے مطابق فتاوای سرکار حجۃ الاسلام مرجع الانام رئیس الملۃ والدین آیۃ اللہ فی العالمین اعلم العلماء المجتہدین افضل الفقہاء والاصولیین العلامۃ الثانی السید ابوالحسن الاصفہانی مد اللہ علی رؤس العباد ظلالہ وزاد علی رغم الحساد فضلہ وافضالہ کر دیا ہے مقلدین سرکار موصوف کیلئے اسپر عمل کرنا صحیح اور موجب اجر وثواب بے حساب ہے۔

خادم الشریعۃ المطہرۃ

محمد حسین الرضوی بقلمہ

ابن حجۃ الاسلام فقیہ اہل البیت علیہم السلام مجتہد العصر والزمان مولانا مولوی سید محمد ہادی صاحب
قبلہ طاب ثراہ وجعل اللہ الجنۃ مثواہ

## توثیق جناب اعلم العلماء وافقہ الفقہا مولانا سید محمد صاحب مجتہد العصر والزمان پرنسپل سلطان المدارس لکھنؤ

باسمہ سبحانہ۔ کتاب تحفۃ العوام نظر قاصر سے گزری اسمیں جو اعمال ادعیہ و وظائف وغیرہ مذکور ہیں ان کا بجالانا انشاء اللہ موجب اجر و ثواب ہے، البتہ مسائل فقہیہ و احکام شرعیہ میں مجتہد جامع الشرائط کی طرف رجوع لازم ہی عوام کو اپنی رائے پر عمل کرنا جائز نہیں ہی بلکہ تمام علماء و مجتہدین میں جو اعلم و افقہ و افضل ہو اسکی تقلید واجب ہے اور باوجود اعلم غیر اعلم کی تقلید جائز نہیں ہی خصوصاً جن مسائل میں غیر اعلم کی رائے اعلم کی رائے کے خلاف ہو اعلم کی رائے پر عمل ضروری ہے بغیر تقلید کے روزہ نماز جملہ عبادات اور معاملات کی صحت مشکل ہے الا یہ کہ احتیاط پر عمل کرے واللہ الموفق والمعین۔

سید محمد عفی عنہ بقلمہ

## توثیق عالم المعی فاضل لوذعی جناب مولانا سید محمد حسن صاحب مجتہد العصر مدرس مدرسہ سلطان المدارس لکھنؤ

باسمہ سبحانہ۔ بے شک مسائل فقہیہ میں عوام الناس کو اعلم کی طرف رجوع کرنا چاہیے اور تحقیق اعلم کے لئے ان علماء اعلام کی طرف رجوع کرنا چاہیے جو علماء عراق اور دیگر علماء کی علمی قابلیت کی کامل تحقیق کر چکے ہیں محض حسن ظن یا محض واحد کے قول یا تحریر پر اتکال و وثوق نہیں ہو سکتا ہے۔

حررہ راجی عفوہ

السید محمد حسن بقلمہ

# تقریظ

باسمہ سبحانہ

برادران ایمانی واخلاء روحانی ! یہ کتاب مستطاب یعنی تحفۃ العوام اس مطبع عالی میں چند بار بہ ترمیم و تصحیح بعض افاضل کبار طبع ہو چکی ہے لیکن فی الحال مدیر صیغہ صحت مطبع چونکہ میں ہوں لہذا الحکم محکم جناب مالکان مطبع دام اقبالہم و ضاعف اجلالہم میں نے اس صحیفہ سامیہ کو من اولہ الی آخرہ دیکھا ہے اور تاریخہائے ولادت و وفات حضرات ائمہ معصومین علیہم السلام و تاریخہائے سعد و نحس دوازدہ ماہ بالاختصار حسب مختار سرکار شریعتمدار سید المتکلمین آیۃ اللہ فی العالمین و حجۃ علی المجاحدین جناب قبلہ و کعبہ مجتہد العصر والزمان حضرت مولانا و مقتدانا ناصر الملۃ والدین آقا سید ناصر حسین صاحب قبلہ مدظلہم العالی بدوام الایام واللیالی مندرج کی گئی ہیں اور چونکہ مسائل دین میں تقلید مجتہد حی لازم ہے لہذا بمقصد تکمیل کتاب جناب سرکار شریعتمدار سید العلماء الاعلام سند الفقہاء العظام فقیہ الدھر حضرت مجتہد العصر جامع المعقول و المنقول حاوی الفروع والاصول سیدنا و مولانا مفتی سید احمد علی صاحب قبلہ متع اللہ المومنین بطول بقائہ ابن حضرت حجۃ الاسلام آیۃ اللہ فی الانام مجتہد العصر والزمان جناب مفتی سید محمد عباس صاحب قبلہ رفع اللہ درجاتہ فی فرادیس الجنان کی خدمت فیضدرجت میں ملاحظۂ ابواب مسائل کے لیے التماس کی اور جناب سرکار ممدوح نے کل مسائل مندرجہ کو حسب فتاوی اپنے درست فرمادیا بقیہ اعمال وادعیہ کو لفظ بہ لفظ میں نے کتب معتبرہ علماء اعلام نور اللہ ضرائحہم سے بہ تحقیق و تدقیق مطابق کر دیا ہے اور جو چیزیں عند التحقیق موضوع یا غیر معتبر تھیں انھیں خارج کر کے بجائے انکے بعض معتبرات کو لکھدیا ہے بلکہ بالاختصار بعض اضافات بھی کیے گئے ہیں تاکہ اہل علم و فضل کے لیے محل تامل و تردد نہ رہے اور مومنین متقین باطمینان خاطر عمل فرماکے ماجور و مثاب ہوں ۔ واللہ ولی التوفیق ۔

حررہ الاثم سید مظفر حسین احسن اللہ الیہ

# فہرست ابواب و مطالب تحفۃ العوام

(مذہب شیعہ کی کتاب ہے حضرات اہل سنت احتیاطاً ملاحظہ نہ فرمائیں)

ان اللہ لا یضیع اجر من احسن عملا

المنۃ للہ کہ یہ نسخۂ لاجواب و صحیفۂ انتخاب جامع مسائل حرام و حلال
حاوی وظائف و اعمال مطلوب مومنین کرام یعنی

# تحفۃ العوام

فتاوائے سرکار شریعت مدار سید العلماء الاعلام سند الفقہاء العظام
مجتہد العصر جناب مولانا و مقتدانا مفتی سید احمد علی صاحب قبلہ دام ظلہ العالی
ابن حضرت حجۃ الاسلام آیۃ اللہ فی الانام مجتہد العصر و الزمان

جناب مفتی سید محمد عباس صاحب قبلہ اعلی اللہ مقامہ

بہ تصحیح
و تنقیح و اضافہ بعض مطالب ضروریہ جناب مولانا مولوی سید مظفر حسین صاحب قبلہ

و باہتمام
پنّا لال سپرنٹنڈنٹ

بار دوازدہم

مطبع تیج کمار واقع لکھنؤ میں طبع ہوا

سنہ ۱۹۵۱ء




ہے سزاوار حمد وہ معبود
جسکی طاعت میں سب ہیں سر بسجود
شکر اُسکا ہو کس زبان سے ادا

اُس نے کیا کیا نہ کچھ کیا پیدا
لے ملائک سے تا بہ جن و بشر
آسمان و زمین و قضا و قدر

ہے صلوٰۃ و سلام کے لائق
وہ جو سب انبیا پہ ہے فائق
مرشد و فخر ہر نبی و ولی

یعنی حضرت محمدؐ عربی
ہو درود و سلام اُسپہ سدا
وہ جو تھا ناصر رسول خدا

مرتضیٰ وہ امام برحق ہے
مصطفےٰ کا وصی مطلق ہے
آل احمدؐ پہ ہو درود و سلام

ہیں جو ہر اک امام ابن امام
ایک کے بعد ایک تا مہدی
سب ہیں حجت خدا کے بعد نبیؐ

پس معلوم کرنا چاہیے کہ ہر مکلف پر واجب و لازم ہے کہ اپنے عقائد کو درست کرے یعنی اصول دین اور فروع دین اور نماز و روزہ دریافت کرے اور کتابیں اس مقدمہ میں عربی فارسی بہت ہیں اُن میں سے یہ خلاصہ بزبان اُردو اس احقر حاجی حسن علی نے تالیف کیا کہ مردم عوام کو فائدہ ہو اور اعمال مع ضروریات کہ جس کی حاجت ہوتی ہے لکھے کہ مومنین کو آسانی ہو اور نام اس خلاصہ کا تحفۃ العوام رکھا اب خدمت برادران ایمانی میں یہ ارذل الخلائق اذل الکونین سید تصدق حسین رضوی عرض کرتا ہے کہ بموجب حکم مالک مطبع دام اقبالہ میں نے اس کتاب کو بہت وسعت دی اور صدہا چیزیں ضروری اضافہ کیں چنانچہ ناظرین فہرست کتاب سے

اور نیز بروقت مطالعہ خود معلوم فرمالیں گے کہ کسقدر اضافہ ہوا ہے اور کیا کیا بکار آمد چیزیں درج کی گئی ہیں اگرچہ اسکی صحت میں احقر نے بڑا اہتمام کیا ہے تاہم عرض ہے کہ سہو وخطا پر عفو فرمادیں

**مقدمہ** حق سبحانہ وتعالیٰ فرماتا ہے کہ اپنے تابعین کو معرفت تعلیم کرو پس والدین واسطے اولاد کے اس باب میں اولیٰ ہیں کہ جب لڑکا سن تمیز کو پہونچے اسکو نام خدا اور رسول اور ائمہ ہدیٰ صلوٰت اللہ علیہم کے سکھاویں اور جب سات برس کا ہو تب نماز تعلیم کریں اور جب نو برس گذریں اور نماز نہ پڑھے تو مارنا لازم ہے واضح ہو کہ مکلف کے معنی ہیں تکلیف دیا گیا اور تکلیف شرع بعد بلوغ کے ہوتی ہے پس بلوغ مرد کی نشانی یہ ہے سوتے میں احتلام کا ہونا یا ناف کے نیچے بالوں کا نکل آنا یا پورے پندرہ برس کا سن ہونا انمیں سے جو بات پہلے ظاہر ہو جائے مرد بالغ ہوگیا اور عورت کے بلوغ کی نشانی یہ ہے خون حیض کا آنا یا ناف کے نیچے بالوں کا نکل آنا یا پورے نو برس کا سن ہونا انمیں سے جو بات پہلے ظاہر ہو جائے عورت بالغہ ہوگئی پس اولیٰ چاہیے مکلف کو کہ اصول دین دریافت کرے بعد اسکے نماز اس لیے کہ پہلے ایمان حاصل ہوئے تب عبادت میں مصروف ہو اسواسطے ابتدا اصول دین سے کیجاتی ہے

## باب پہلا اصول دین میں

وہ پانچ ہیں توحید اور عدل اور نبوت اور امامت اور قیامت اور اس میں پانچ فصلیں ہیں

**فصل پہلی توحید میں** اسمیں دو مطلب ہیں **مطلب اول** بیان میں صفات ثبوتیہ کے وہ آٹھ ہیں کہ جو خدا کی ذات کے لائق ہیں اول قدیم یعنی ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہیگا دوسرے قادر ہے ہر چیز پر یعنی قدرت رکھتا ہے جیسے ایک اس عالم کو پیدا کیا ہے چاہے تو دوسرا اور پیدا کرے تیسرے عالم ہے یعنی جاننے والا ہے ہر چیز کا چوتھے حی یعنی ہمیشہ سے زندہ ہے اور ہمیشہ زندہ رہیگا پانچویں مرید ہے یعنی صاحب ارادہ ہے اور جو چیز واقع ہوتی ہے اسکے اختیار سے ہوتی ہے نہ از روے اضطرار کے جیسے کہ آگ جلانے کے وقت بے قابو ہوتی ہے چھٹے مدرک ہے یعنی دریافت کرنے والا ہے ہر چیز کے ظاہر وباطن کا باوجودیکہ آنکھ اور کان نہیں رکھتا ساتویں متکلم ہے یعنی پیدا کرنے والا کلام کا ہے جس چیز سے چاہے چنانچہ درخت کو قدرت دی تھی کہ موسیٰ علی نبینا وآلہ وعلیہ السلام سے باتیں کرتا تھا آٹھویں صادق ہے یعنی کلام خدا کا

صفات ثبوتیہ

صفات سلبیہ

درست اور صحیح ہے مطلب دوسرا صفات سلبیہ میں کہ یہ خدا کی ذات پر لائق نہیں ہیں اوّل یہ کہ خداوند تعالے شریک اور مثل اپنی ذات میں نہیں رکھتا دوسرے مرکّب نہیں یعنی جسم اور عرض و جوہر سے نہیں بنا ہے مانند آدمی کے کہ آب و گل سے ترکیب پایا ہے تیسرے متحیز نہیں ہے یعنی ایک جگہ اور ایک مقام میں نہیں ہے وہ اپنی قدرت کاملہ سے ہر جگہ حاضر و موجود ہے مخصوص کوئی مقام و مکان نہیں رکھتا وہ لامکان ہے چوتھے اسکی ذات پر حلول روا نہیں ہے اور حلول اسے کہتے ہیں کہ ایک چیز دوسری میں سما جاوے جس طرح کہ آدمی کے بدن میں روح حلول کرتی ہے جب روح نکل جاتی ہے تب آدمی مرجاتا ہے پس حق تعالیٰ کے لیے یہ بات روا نہیں ہے پانچویں خدا محل حوادث نہیں ہے کہ احوال مختلف رکھتا ہووے کہ پہلے اور طرح تھا بعد اسکے اور طرح کا ہوگیا جیسے کہ جوان تھا بڈھا ہوگیا جاگتا تھا سوگیا اسکو حدوث کہتے ہیں کہ ایک حال سے دوسرا حال ہوجاوے پس حق تعالے اس عیب سے بری ہے چھٹے مرئی نہیں ہے یعنی خدا دیکھنے میں نہیں آتا ہے نہ آئے گا نہ دنیا میں نہ عقبیٰ میں ساتویں محتاج دوسرے کا ذات اور صفات میں نہیں ہے مثل مخلوق کے آٹھویں صفات زائد اسکی ذات پر نہیں ہیں سب صفات عین ذات اسکی ہیں مثل اسکے کہ آدمی جب لکھنے لگا تب کاتب ہوا کتابت کا فن اُسکی ذات سے زائد ہے پس خدا ایسا نہیں ہے **فصل دوسری** عدل میں یعنی خدا عادل ہے اور عدل کا حکم دیا ہے پس جو شخص جیسا فعل کریگا ویسا بدلا اور نتیجہ پاویگا جو افعال نیک کرے گا ثواب اور درجات بہشت پاویگا اور جو اعمال بد عمل میں لائیگا وہ داخل دوزخ ہوگا اور فعل خدا تعالیٰ کا سب موافق مصلحت اور حکمت کے ہے دروغ اور خلاف وعدہ کے اس سے واقع نہیں ہوتا ہے اور ظلم اور فعل بد اس سے صادر نہیں ہوتا اُسنے خود ظالموں پر لعنت کی ہے اور جو آپ ہی آدمی سے فعل بد کراوے بعد اسکے دوزخ میں ڈالے تو عین ظلم اُسکی طرف عائد ہوتا ہے معاذ اللہ پھر لعنت ظالموں پر کسواسطے کرتا پس جاننا چاہیے کہ بندہ اپنے فعل کا آپ مختار ہے بدی بندہ ہی کی ذات سے ہے **فصل تیسری** بیان میں نبوت کے مکلف اعتقاد کرے کہ سب انبیا خدا کی طرف سے خلق پر مبعوث اور مامور ہوئے ہیں اور سب برحق ہیں اور جو کتابیں اُنپر نازل ہوئی ہیں وہ سب خدا کی طرف سے ہیں اور جو معجزات اُن کے

بیان عدل

بیان نبوت

ہاتھوں سے واقع ہوئے ہیں سب صحیح اور درست ہیں اور وہ سب انبیا معصوم ہیں یعنی اول
عمر سے آخر عمر تک گناہ صغیرہ اور کبیرہ سے عمداً اور سہواً پاک اور منزہ ہیں اور کوئی صفت بد ان کی
ذات میں نہیں ہے مثل بغض و کینہ اور کج خلقی وغیرہ کے اور ایسے مرضوں سے بھی وہ سب
بری ہیں کہ جو موجب نفرت خلائق ہوں مانند کوڑھ و داغ سفید کے بدن میں اور اندھا بہرا
گونگا ہونا اور جو پیشہ برا ذات کا ہے مانند حجامی و جولاہہ پن اور حمامی وغیرہ کے وہ سب نہیں
کرتے اور کسی نبی سے کوئی خطا عمداً اور سہواً نہیں ہوئی جو فریق کہ خطا کے قائل ہیں وہ ایمان سے
بہرہ نہیں رکھتے ہیں اور جنکے پاس کتاب ہے وہ رسول ہیں اور جنکے پاس کتاب نہیں ہے وہ نبی ہیں انھیں
رسولوں کی کتابوں پر انکا عمل ہے اُن سب کے بعد جناب خاتم النبیین محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ و آلہ اجمعین
بیٹے حضرت عبد اللہ بیٹے حضرت عبد المطلب بیٹے حضرت ہاشم بیٹے حضرت عبد مناف کے افضل
و اعلیٰ ہیں سب پیغمبروں سے دین اور قرآن ان کا باطل اور منسوخ کرنے والا ہے اور ادیان اور
کتابوں کا یعنی دین حضرت کا ناسخ ہے سب نبیوں کا اور تا قیامت یہ دین ایک حال پر برقرار رہیگا

**فصل چوتھی** بیان میں امامت کے جاننا چاہیے کہ انبیا کی طرح امام بھی منصوص من اللہ ہیں
یعنے خدا کی جانب سے مقرر ہوئے ہیں پس بعد جناب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے
بے فاصلہ جناب علی ابن ابیطالب علیہ السلام بحکم خدا وصی اور جانشین ہوئے اور امام ہوئے
اور پر تمام مخلوقات کے بعد اُنکے بیٹے اُنکے حضرت امام حسن علیہ السلام امام ہیں بعد اُن کے بھائی
اُنکے حضرت امام حسین علیہ السلام امام ہیں بعد اُنکے بیٹے اُنکے حضرت امام زین العابدین علیہ السلام
امام ہیں بعد اُنکے بیٹے اُنکے حضرت امام محمد باقر علیہ السلام امام ہیں بعد اُنکے بیٹے اُنکے حضرت امام
جعفر صادق علیہ السلام امام ہیں بعد اُنکے بیٹے اُنکے حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام امام ہیں
بعد اُنکے بیٹے اُنکے حضرت امام موسیٰ رضا علیہ السلام امام ہیں بعد اُنکے بیٹے اُنکے حضرت امام
محمد تقی علیہ السلام امام ہیں بعد اُنکے بیٹے انکے حضرت امام علی نقی علیہ السلام امام ہیں بعد اُن کے
بیٹے اُنکے حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام امام ہیں بعد اُنکے بیٹے اُنکے حضرت امام محمد
مہدی علیہ السلام امام ہیں پس یہ بارہ امام معصوم ہیں اور جناب رسالت مآب اور جناب فاطمہ زہرا
صلوات اللہ علیہما بھی دو معصوم ہیں انھیں کو چہاردہ معصوم کہتے ہیں اماموں میں سے گیارہ

معصوم شہید ہوئے اور جناب امام محمد مہدی علیہ السلام بارھویں امام بسبب ظلم ظالموں کے بامر خدا غائب ہوئے اور زندہ ہیں جب مصلحت ہوگی خدا کی تب ظاہر ہونگے تمام عالم کو عدل سے معمور کرینگے بعد اسکے کہ ظلم سے بھر گیا ہوگا اور سب امام مثل انبیا کے پاک و معصوم اور منزّہ ہیں عمداً اور سہواً کوئی خطا اُن سے صادر نہیں ہوئی اول عمر سے آخر عمر تک اور تمام انبیا اور رسولوں اور اوصیا کے ماں باپ مومن اور مومنہ ہیں پس جس نبی اور وصی کے ماں باپ مومن نہ ہوں گے وہ نبی اور وصی نہ ہوگا جیسا کہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ کے باپ تارخ تھے آذر بت تراش نہ تھا بلکہ یہ آپ کا چچا تھا چونکہ آذر نے حضرت ابراہیمؑ کو پالا تھا اور عرب کے لوگ چچا کو بھی باپ کہتے ہیں اس سبب سے کلام اللہ میں لفظ اب آیا ہے اور اسی طرح جو نبی اور وصی عاصی اور خاطی ہوگا وہ نبی اور وصی نہوگا اور اسیطرح وصی بھی چاہیے کہ معصوم ہو اگر عاصی مقام نبی پہ حکمرانی کرے وہ ظالم اور غاصب ہوگا اور ایمان لانا رجعت پر بھی واجب ہے یعنی جناب صاحب الامر علیہ السلام ظہور اور خروج فرمائینگے اسوقت مومن خاص اور کافر و منافق مخصوص سب زندہ ہونگے عالم کو پر از عدل و داد کریں گے ہر ایک اپنی داد انصاف کو پہونچے گا اور ظالم سزا پائینگے **فصل پانچویں** بیان میں قیامت کے مراد قیامت سے یہ ہے کہ خدائے تعالیٰ خاک سے جسموں کو پیدا کریگا اور روحوں کو انہیں داخل کر کے زندہ کریگا مومن دیندار داخل بہشت ہونگے اور جو کافر و بدکار ہے اسے دوزخ میں جگہ ملے گی اور پہلی صور کی آواز سے مردے قبر سے زندہ ہو کر نکلیں گے دوسری آواز میں سب جاندار مر جائینگے سوائے ذات خدا کے کوئی باقی نہ رہیگا اور تیسری آواز میں صور کی پھر سب زندہ ہونگے حساب و کتاب سب کا ہوگا اور بعد اسکے کبھی نہ مرینگے جو قابل بہشت ہے جنت میں رہیگا اور جو قابل دوزخ ہے جہنم میں جلا کریگا اور جناب رسول خدا و ائمہ ہدیٰ صلوات اللہ علیہم وقت موت اور بنا بر مشہور قبر میں ہر شخص کی تشریف لاتے ہیں مومن کو بشارت آسانی موت کی دیتے ہیں اور کافر و منافق کو شدت عذاب و عقاب کی خبر دیتے ہیں اور اسی طرح قیامت میں اپنے دوستوں کی شفاعت کرینگے اور دشمنوں کو دوزخ میں ڈالیں گے

بیان قیامت

## باب دوسرا فروع دین کے بیان میں

جاننا چاہیے کہ فروع دین چھ ہیں اول نماز دوم روزہ ماہ مبارک رمضان سوم زکوٰۃ

باب دوسرا فروع دین

چہارم خمس پنجم حج ششم جہاد۔ اول چار چیزوں کا بیان اس مختصر میں اپنی اپنی جگہ پر آوے گا اور حج کے اعمال بہت طولانی تھے اسوجہ سے نہیں لکھے گئے مگر حکم اُس کا یہ ہے کہ مرد[۱] بالغ ہو اور عاقل ہو یعنی دیوانہ وغیرہ نہ ہو اور آزاد ہو یعنی کسی کا غلام نہ ہو اور قرضدار[۲] بھی کسی کا نہو اور مستطیع بھی ہو یعنی اسقدر مقدور رکھتا ہو کہ سواری پر جاوے اور آوے اور راہ کی مدورفت کا خرچ رکھتا ہو اور اہل وعیال کے خرچ کو بھی اسقدر دے جاوے کہ اسکے واپس آنے تک وہ خرچ کفایت کرے اسوقت حج واجب ہوتا ہے اور جہاد اس زمانہ میں مفقود ہے کیونکہ اسمیں شرط ہے کہ امام کے ہمراہ یا امام کے حکم سے کافروں سے لڑے یا لڑنے جاوے اور تین شرطیں اور بھی ہیں یعنی بالغ اور عاقل اور آزاد ہو واضح ہو کہ عراق کے مجتہدوں خصوصاً جناب سرکار میرزا محمد حسن شیرازی نور اللہ مرقدہ کے نزدیک فروع دین[۳] دس ہیں چھ تو یہی جو مذکور ہوئے اور چار یہ ہیں ہفتم امر بالمعروف یعنی حتی الامکان لوگوں کو اچھی باتوں کا حکم کرے اور احکام خدا کے جسقدر اسے معلوم ہوں تعلیم دے اور پند و نصیحت کرے ہشتم نہی عن المنکر یعنی جہاں تک ممکن ہو لوگوں کو بُری باتوں سے منع کرے اور عقاب خدا سے ڈراوے نہم تولاّ یعنی اہل بیت علیہم السلام سے اور اُنکے دوستوں سے دوستی رکھے دہم تبرّا یعنی اہل بیت علیہم السلام کے دشمنوں سے اور انکے دشمنوں کے دوستوں سے بیزاری رکھے

## باب تیسرا بیان مین نجاسات و مطہرات و غسل و وضو و تیمم کے

اسمیں چار فصل ہیں فصل پہلی بیان نجاسات و مطہرات میں معلوم ہو کہ نجاسات دس ہیں اول پیشاب[۱] دوسرے گوہ[۲] بشرطیکہ یہ دونوں اُن حیوانوں کے ہوں کہ گوشت انکا نہ کھاویں اور خون جہندہ رکھتے ہوں تیسرے لہو[۳] یہ بھی اُن حیوانوں کا کہ جو خون جہندہ رکھتے ہوں یعنی جنکا خون اچھل کے رگ سے نکلتا ہو خواہ گوشت انکا کھاویں خواہ نہ کھاویں لیکن لہو سوائے خون حیض و استحاضہ و نفاس اور خون نجس العین مثل کافر اور سگ و خوک کے بقدر درہم بغلی معاف ہے یعنی

---

۱ وجوب حج کی چار شرطیں ہیں بلوغ عقل حریت استطاعت آخری شرط میں بہت سی چیزیں داخل ہیں جنکی تفصیل کا یہ محل نہیں منہ

۲ شرائط وجوب حج میں سے یہ نہیں ہے کہ قرضدار نہو البتہ مستطیع ہونا شرط ہے پس اگر اتنا مالدار ہے کہ زاد سفر اور ادائے نفقہ واجب و ادائے قرض پر قادر ہے یا قرض خواہ کو اسپر راضی کر سکتا ہے کہ وہ ابھی اپنا قرض نہ لے یا قرضخواہ کی ابھی مدت ادائے قرض نہیں آئی ہے تو اسپر بھی حج واجب ہو جائیگا ۱۲ منہ ظلہ

۳ فروع دین دس ہیں جو متن میں مذکور ہیں ۱۲ منہ ظلہ

انگوٹھے کے اوپر کی پور کے برابر اگر خون کپڑے یا بدن میں لگا ہو تو نماز پڑھ سکتا ہے مگر یہ خون بھی طاہر نہیں ہے اور خون زخموں اور دمّل کا جب تک وہ موقوف نہ ہو نماز میں معفو ہے فائدہ جو جانور حلال گوشت کہ بعد ذبح کے سرد ہو جائے پھر جو اسکے گوشت میں سے خون نکلے وہ پاک ہے چوتھے منی[1] نجس ہے پانچویں مردہ چھٹے مسکر یعنی جو چیز کہ مست کرنے والی ہو اور اصل میں روان ہو مانند شراب وغیرہ کے ساتویں جو چیز کہ مسکر کے حکم میں ہو وہ فقاع[3] یعنی بوزہ ہے اور شیرہ[2] انگور کہ جوش نیا ہو قبل اسکے کہ دو حصے اسکے کم ہوں یا سرکہ ہو جائے فائدہ بھنگ اور چرس اگرچہ کھانا پینا انکا حرام ہے مگر نجس نہیں ہیں آٹھویں کتا سوائے سگ آبی کے نویں سور سوائے سور آبی کے دسویں کافر خواہ حربی ہو خواہ ذمی خواہ اہل کتاب ہو اور مطہرات یعنی جو پاک کرنیوالے ہیں نجس چیز کو وہ بارہ ہیں اول پانی پاک و خالص دوسرے زمین وہ پاک کرتی ہے تہ کفش و موزہ اور تلوار[4] اور نوک عصا کو بشرطیکہ عین نجاست چھوٹ گیا ہو تیسرے آفتاب وہ پاک کرتا ہے بوریا و حصیر و زمین نجس کو ہر گاہ انکو خشک کرے اور پاک کرتا ہے اس چیز کو کہ قابل اٹھانے کے نہو مثل دیوار نجس اور درخت اور میوہ جو درخت پر ہو اسوقت کہ وہ چیزیں تر ہوں اور آفتاب انکو خشک کرے اور عین نجاست انمیں باقی نرہا ہو پاک ہونگی مثلاً کسی چیز میں گوہ یا خون لگا ہو جبتک کہ وہ دفع نہ ہووے آفتاب کیونکر پاک کریگا مثلاً لڑکے نے حصیر یا زمین پر موتا ہو اور غوطہ کرنا امکان نہیں اسپر پانی ڈالدے اور آفتاب اسکو خشک کرے پاک ہو جائیگا چوتھے آگ[5] وہ پاک کرتی ہی نجس چیز کو مگر جبکہ وہ چیز جل کر راکھ ہو جائے پانچویں استحالہ یعنی بدل جانا صورت اور نام نجس چیز کا مثل اسکے کہ منی سے جب بچہ پیدا ہوا وہ پاک ہے اور خون کہ وہ پیپ ہو گیا پاک ہے اور کتا نجس ہے جب نمک زار میں گرے اور نمک ہو جاوے پاک ہے چھٹے

---

[1] منی اور مردار اس حیوان کے نجس ہیں جو خون جہندہ رکھتا ہو خواہ حلال گوشت ہو یا حرام گوشت ۱۲ منہ [2] شیرۂ انگور جو جوش دینے سے سخت ہو گیا ہو اور دو تہائی نہ جلا ہو اور سکر بھی اسمیں نہ پیدا ہوا ہو علی الاحوط وہ نجس ہے ۱۲ منہ مد ظلہ [3] بعض وقائع آب نجس کبھی مطہر ہے جیسے آب قلیل بوقت ازالہ نجاست جب و نجاست سے متصل ہوگا تو نجس ہو جائیگا اور محل نجاست کو پاک کر دیگا ۱۲ منہ [4] تلوار اور مطلق عصا زمین سے نہیں پاک ہو سکتے البتہ وہ لکڑی جو راہ چلنے میں پاؤں کی جگہ استعمال ہوتی ہو جیسے لنگڑے کی بیساکھی اس کا وہ حصہ جو بوقت راہ روی زمین سے متصل ہے راہ چلنے میں زمین کی رگڑ سے بعد دور ہو جانے نجاست کے پاک ہو جائے گا ۱۲ منہ مد ظلہ [5] نجس لکڑی کا دھواں بھی پاک ہے کوئلہ میں اشکال ہے ۱۲ منہ۔

انتقال[1] یعنی ایک جگہ سے دوسری جگہ جاتا رہے مانند لہو آدمی کے جبکہ کھٹمل اور جوں کے پیٹ میں جاوے اُسوقت پاک ہے مگر جونک جو آدمی کا خون پیے اس خون کی طہارت ثابت نہیں ہے ساتویں انقلاب مانند اسکے کہ شراب سرکہ ہو جاوے آٹھویں نقص[2] مانند شیرۂ انگور کے جبکہ جوش کھاوے تب نجس ہوتا ہے اور جبکہ دو حصہ پکانے میں کم ہو جاوے پاک ہوتا ہے نویں اسلام کہ وہ پاک کرتا ہے کافر کو نجاست کفر سے جبکہ وہ مسلمان ہو جاوے پاک ہے دسویں زوال عین یعنی برطرف ہونا نجاست کا مانند اسکے کہ گھوڑے کے منھ میں لہو لگا ہو یا بعضے اعضا میں اسکے لگا ہو پس ایک دفعہ وہ خون برطرف ہو جاوے اثر اسکا نہ رہے تو پاک ہوتا ہے گیارھویں مسح بطاہر یعنی پاک چیز ناپاک جگہ پر لگنے سے پاک کرتی ہے جیسے جگہ براز کی ڈھیلے یا لتہ یا روئی یا پتھر کے تین مرتبہ پونچھنے سے پاک ہوتی ہے بشرطیکہ نجاست گرد نواح مخرج کے بھری نہو لیکن وہ ڈھیلے یا لتہ یا روئی یا پتھر خشک و پاک ہوں اور تین عدد ہوں یہ نہیں کہ ڈھیلا تین کونے کا ہو کر یہ کافی نہو گا اور موضع بول کو بجز آب خالص کے اور کسی شے سے مثل کلوخ وغیرہ کے پاک کرنا حرام ہے بارھویں تبعیت[3] ہے مانند اسکے کہ ایک شخص مسلمان کافر حربی کے لڑکے کو قید کر کے لاوے وہ لڑکا متابعت سے اس مرد مسلمان کی پاک ہو جاتا ہے اور اسیطرح جب شیرہ انگور جوش کھاوے نجس ہو جاتا ہے جب دو ثلث اسکے پکنے میں کم ہو جاویں چمچہ اور دیگ اور رخت و بدن سب پکانے والے کا پاک ہو جاتا ہے **فائدہ** جھوٹا کل جانوروں کا پاک ہے مگر شرط یہ ہے کہ اُنکے منھ میں نجاست خارجی نہ بھری ہو سوائے کافر اور سگ اور خوک کے کہ انکا جھوٹا نجس ہے مگر جوہے کے جھوٹا کھانے سے نسیان کا عارضہ ہوتا ہے اور جو حیوان کہ حالت حیات میں خون جہندہ رکھتا ہو خواہ اسکا گوشت حلال ہو خواہ حرام مگر جب اپنی موت سے مرجاوے تو جمیع اجزا اسکے نجس ہو جاتے ہیں مگر جن اجزا میں کہ حالت حیات میں حس نہو مثل بال اور استخوان اور شاخ اور سم کے کہ یہ پاک رہتے ہیں مگر سگ و خوک و کافر کے اجزا اسکے

---

[1] یعنی اس حیوان کا جزو ہو جائے جسکا خون پاک ہے اسکی مثال مچھر اور پسو بھی ہو سکتے ہیں ۱۲ منہ [2] یعنی دو حصے پکانے سے جل جائیں اور ایک حصہ باقی رہ جائے ۱۲ منہ [3] اسی طرح بواطن انسان سے عین نجاست کا زائل ہو جانا بھی طہر ہے جیسے کان کے اندر کا سوراخ یا منھ کا اندرونی حصہ وغیرہ یہ سب مقامات زوال عین نجاست سے پاک ہو جاتے ہیں بلکہ بعض علماء جیسے صاحب جواہر اعلی اللہ مقامہ فرماتے ہیں کہ حیوان اور بواطن انسان یہ دونوں اتصال نجاست سے نجس ہی نہیں ہوتے ۱۲ منہ دام ظلہ۔

غیر حس بھی نجس رہتے ہیں اسی طرح جانوران حلال گوشت کا بول و براز پاک ہے بشرطیکہ نجاست خارجی
ان سے ملحق نہو اور جانوران حرام گوشت کا بول و براز نجس ہے فائدہ چھوہارا اور کشمش کا حلوا میں
پکتے وقت ڈالنا نزدیک جناب شیخ زین العابدین علیہ الرحمۃ کے جائز ہے طریق طہارت بآب قلیل
جس ظرف کو کہ سگ یا خوک نے چاٹا ہو اور اسکو طاہر کرنا چاہیں لازم ہے کہ اول اس ظرف کو خاک
طاہر سے ملیں بعدہ تین مرتبہ پانی سے دھوئیں[۱] اور سات مرتبہ دھونا سنت موکدہ ہے اور اگر
آب کثیر مثل آب رواں یا حوض کے ہو تو بعد خاک طاہر ملنے کے ایک مرتبہ پانی میں اس ظرف کا ڈبونا کافی
ہے اور اگر کوئی کپڑا طفل شیر خوار کے بول سے نجس ہوگیا ہو بشرطیکہ وہ طفل پسر ہو اور دو برس سے اسکا
سن کم ہو اور غذا اسکی اکثر دودھ ہو تو اس کپڑے پر ایک مرتبہ پانی ڈالنا کافی ہے اور کپڑے کو نچوڑنے
کی بھی حاجت نہیں ہے اور سوائے طفل شیر خوار موصوف کے دو بار پانی ڈالیں اور ہر مرتبہ کپڑا نچوڑیں
اور اگر سوائے بول کے اور کسی نجاست سے نجس ہوا ہو تو بعد ازالہ نجاست کے ایک مرتبہ
پانی ڈالیں اور ایک مرتبہ نچوڑیں اور آب رواں و حوض میں بعد ازالہ نجاست کے ایک مرتبہ ڈبونا کافی
ہے نچوڑنا لازم نہیں ہے اور اگر مثل توشک و لحاف و تکیہ وغیرہ کے ہو کہ جسکا نچوڑنا مشکل ہو تو انپر پانی
ڈالنا اور ملنا کافی ہے اور جاننا چاہیئے کہ جب کوئی کپڑا نجاست رنگدار سے نجس ہو جائے مثل خون اور
براز زرد رنگ وغیرہ کے یا کچے رنگ مثل گیرو و نیل یا کسی جوہر وغیرہ کا رنگا ہوا کپڑا نجس ہو جائے
تو اس کپڑے کو اسقدر دھوئیں کہ اسکا رنگ چھٹنا اسوقت موقوف ہو جائے یعنی اُس کا ازالہ
نجاست یہی ہے بعدہ اسکو طاہر کرلیں اب جو رنگ نجاست کا اس کپڑے میں باقی رہگیا وہ
پاک ہے رنگ بالکل برطرف کرنے کی ضرورت نہیں ہے اسیطرح نجاست کی بو باقی رہجانے
میں بھی قباحت نہیں ہے اگر دیگ یا خم وغیرہ کو چاہیں کہ آب قلیل سے طاہر کریں تو قدرے پانی
اسمیں ڈالیں اور اُس ظرف کو حرکت دیں تاکہ پانی اسکے سب طرف میں پہونچ جاوے پھر وہ
پانی پھینک کر دوسرا پانی اور ڈالیں اور حرکت دیکر پھینکدیں تیسری دفعہ میں وہ ظرف پاک
ہو جائیگا اور اگر دیگ یا خم زمین میں گڑا ہو تو اسمیں پانی ڈال کر ہاتھ سے سب طرف پہونچا دیں

[۱] انشاء اللہ تعالے کوئی مضائقہ نہیں ہے ۱۲ [۲] یا اس ظرف میں پانی وغیرہ پیے تو جب بھی خاک سے انجنا لازم ہے ۱۲ منہ مفتی احمد علی صاحب مدظلہ

طریق طہارت بآب قلیل

بعد اسکے دوسرے چھوٹے ظرف سے وہ پانی نکال ڈالیں اور تین مرتبہ پانی ڈال کر یہی ترکیب کریں
مگر اس چھوٹے ظرف کو ہر مرتبہ طاہر کرنا چاہیے اور اپنے ہاتھ کو بھی اور اگر کسی قدر پانی اسکی تہ میں
رہجائے اسکو پاک لتہ سے اٹھالیں اور اس لتہ کو بھی ہر مرتبہ طاہر کرلیں یا بدل ڈالیں اور اگر
کپڑے متعدد نجس ہوں اور چاہیں کہ ایک ہی مرتبہ طاہر کرلیں تو بعد ازالہ نجاست کے کسی ظرف
میں مثل لگن یا کٹھرے کے ان کپڑوں کو رکھکر پانی ڈالیں اور مل کر اور نچوڑ کر پانی پھینکدیں
اسی طرح تین مرتبہ کریں طاہر ہوجائینگے مگر یہ شرط ہے کہ اول کپڑے رکھیں بعد ازاں پانی ڈالیں
نہ یہ کہ کٹھرے وغیرہ میں اول سے پانی بھرا ہو وزن آب کر واضح ہو کہ بحساب سیر انگریزی کے
جو اسی روپیہ چہرہ دار کا ہوتا ہے آب کر کا وزن دس من ساڑھے چودہ سیر ہوتا ہے اور من چالیس
سیر کا مگر خیال رہے کہ پورے کر بھر پانی سے نجس چیز طاہر نہیں ہوسکتی اسلیے کہ ضرور ہے
کہ کسی قدر پانی اس نجس چیز میں رہجائیگا اور باقی پانی کم از کر رہیگا وہ خود نجس ہوجائیگا تو وہ
چیز طاہر کیونکر ہوگی ہاں اگر کوئی نجاست رقیق کر بھر پانی میں گرجائیگی تو وہ پانی پاک رہے گا
اسلیے کہ اسکی مقدار میں زیادتی ہوئی ہے نہ کمی پس چاہیے کہ پانی مقدار کر سے بہت زیادہ ہوتا کہ
آب کثیر کا اسپر اطلاق ہوسکے **فصل دوسری** بیان میں غسلوں کے۔ پس جاننا چاہیے کہ غسل واجب
چھ ہیں اول جنابت دوسرا حیض تیسرا نفاس چوتھا استحاضہ پانچواں مس میت چھٹا غسل میت
پس غسل جنابت دو طرح سے حاصل ہوتا ہے ایک تو منی نکلنے سے جاگتے یا سوتے میں دوسرے
جماع کرنا قبل میں یا دبر میں اگرچہ انزال نہو لیکن بقدر حشفہ سر ذکر داخل ہوا ہو پس جسوقت جنب
ہووے اسی وقت غسل کرے اسواسطے کہ جبتک نجس رہتا ہے رحمت خدا سے دور رہتا ہے
پس جبکہ ارادہ کرے غسل کا مکان مباح اور جائے پاک پر قرار لیوے اور آب پاک و مباح و
خالص بہم پہونچاوے پہلے نجاست اور چکنائی بدن سے دور کرے اور یہ امور واجب ہیں
پھر ہاتھوں کو کہنی تک تین مرتبہ دھوئے تین مرتبہ کلی کرے اور تین مرتبہ ناک میں پانی ڈالے

سے کر۔ ۱۱۲۰ رطل۔ رطل ۱۳۰ درہم۔ درہم ۱۹۰ رتی قدرے کم اس حساب سے کر کا وزن اسی روپیہ سیر کے حساب
سے ۹ من ۲۵ سیر ۱۵ چھٹانک کے برابر ہوا ۱۲ منہ

وزن آب کر

بیان غسلہائے واجب

اور یہ امور سنت ہیں بعد اسکے نیت کرے[1] کہ غسل جنابت کرتا ہوں میں واسطے رفع ہونے حدث
کے اور مباح ہونے نماز کے اور واسطے اُن چیزوں کے کہ جو غسل سے مباح ہوتی ہیں واجب قربۃً
الی اللہ اور غسل جنابت میں اختلاف ہے بعضوں نے لکھا ہے کہ واجب لنفسہ ہے یعنی جس وقت
جنب ہو فوراً غسل کرے مگر فتوےٰ اسپر ہے کہ واجب لغیرہ ہے یعنی واسطے نماز واجب کے واجب
ہے مثل وضو کے پس اگر وقت نماز کا آگیا ہو یا اسکے ذمہ کوئی نماز قضا ہو تو یہی نیت کرے جو ابھی مذکور
ہوئی اور اگر ابھی وقت نماز نہ داخل ہوا ہو یا اسکے ذمہ کوئی نماز قضا بھی نہو اور چاہے کہ میں غسل
یا وضو کروں تو یہ نیت کرے غسل جنابت یا وضو کرتا ہوں میں واسطے رفع حدث کے قربۃً الی اللہ
یعنی لفظ واجب نہ کہے اور مباح ہونے نماز کا نام نہ لے پس یہ غسل اور وضو صحیح ہے سب کام
اس سے کرسکتا ہے اور جب وقت نماز کا داخل ہو تو نماز بھی پڑھ سکتا ہے اور واضح ہو کہ بعد غسل
جنابت کے نماز کے واسطے وضو کرنا حرام ہے اسی غسل سے نماز پڑھے ہاں اگر بعد غسل جنابت کے
کوئی نواقض وضو میں سے سرزد ہوگیا ہو مثل اسکے کہ ریح نکل گئی یا سوگیا تو غسل تو صحیح رہا مگر نماز
کے لیے وضو کرنا لازم ہوگیا اکثر ناواقف لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ جب غسل جنابت واجب لغیرہ
ہے یعنی واسطے نماز واجب کے واجب ہے تو جو شخص تارک الصلوٰۃ ہو یعنی نماز نہ پڑھتا ہو وہ چاہے
کہ غسل جنابت بھی نہ کرے اور اگر کرے تو نیت کیا کرے کیونکہ وہ نماز تو پڑھتا ہی نہیں ہے جواب
یہ ہے کہ جب نماز اسکے ذمہ قضا ہے تو اسکا ادا کرنا بھی اسکے ذمہ واجب ہے اور اس نماز کے ادا کرنے
کے لیے غسل بھی واجب ہوا پس دونوں امر یعنی غسل کرکے نماز کا پڑھنا اسپر واجب ہیں اور نیت بھی
غسل کی وہی ہے جو ذکر ہوئی اب اگر یہ غسل کرے اور نماز نہ پڑھے یا غسل بھی نہ کرے یا دین اسلام
ہی کو چھوڑ دے یا مرتد ہوجائے تو وہ جانے اور اسکا خدا پس نیت کرتے ہی فوراً سر و گردن کو
داہنے[2] ہاتھ سے تین مرتبہ دھووے بعد اسکے بدن داہنی جانب کندھے سے پانوں کی انگلیوں کے
سر تک تین مرتبہ دھووے اس طرح کہ پانی سب اعضا پر جاری ہو پھر بائیں طرف کندھے سے
پانوں کی انگلیوں کے سر تک تین مرتبہ دھووے ناف و آگا پیچھا دونوں طرف سے پانی ڈالنے میں

[1] جہاں جہاں نیت معتبر ہے اس سے مقصود یہ ہے کہ امور مذکورہ کا صرف دل میں قصد کرے یوں زبان سے کہنے کی حاجت نہیں ۱۲ منہ مدظلہ [2] ایک ایک مرتبہ دھونا واجب ہے اور تین تین مرتبہ مستحب ہے، داہنے ہاتھ کی خصوصیت نہیں ہے ۱۲

دھووے اور پانی بدن پر اس طور سے جاری کرے کہ سب اجزائے بدن پر پہونچے اور پانوں اُٹھاوے کہ نیچے بھی تلووں کے جاری ہو اور اگر انگوٹھی چھلّا پہنے ہو تو ہلادے کہ پانی نیچے اس کے پہونچے یا نکال رکھے اور اگر کان یا ناک میں سوراخ ہوں تو ان میں بھی تنکے وغیرہ کے ذریعہ سے پانی پہونچاویں اور اس ترتیب کے غسل کو غسل ترتیبی کہتے ہیں اگر غسل ارتماسی کرے یعنی غوطہ لگا کے نہاوے پس بعد دور کرنے نجاست کے کنارے حوض یا نہر کے قرار لیوے اور ایک جزو اعضائے بدن سے مقدم رکھے مثلاً انگلی یا ایک پانوں پیش کرے اور نیت کرے اس جزو کو داخل آب کرے اور باقی بدن کو بلا فاصلہ تابع اُس جزو کے کرے پانی کے اندر جاوے اور پانوں کو اٹھاوے زمین سے کہ پانی نیچے تلووں کے گذر جاوے بہتر ہے کہ غسل ترتیبی کو اختیار کرے کہ یہ سہل ہے اور اسمیں خدشہ باقی نہیں رہتا اور درمیان غسل کے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کا کہنا ترک نکرے کہ شیطان دور ہوتا ہے اور غسل میں موالات نہیں ہے یعنی یہ ضرور نہیں ہے کہ سر کے دھونے کے ساتھ ہی جانب راست بدن کو دھوئے بخلاف وضو کے کہ اسمیں موالات ہے پس اگر سر و گردن کے دھونے کے بعد پھر کچھ دیر کے جانب راست بدن کو دھوئے اور پھر اسکے بعد پھر کچھ دیر کے جانب چپ بدن کو دھوئے تب بھی غسل صحیح ہے اور واضح ہو کہ غسل چاہے واجب ہو چاہے سنت ترکیب سب کی ایک ہے مگر نیت میں فرق ہے جس طرح کا غسل ہوگا ویسی اس کی نیت بھی ہوگی **احکام زنان** جاننا چاہیے کہ مرد اور عورت نیت میں غسل جنابت کی برابر ہیں اگر غسل حیض و نفاس و استحاضہ ہو تو عورت نام اسکا لیوے اور اگر عورت کو غسل جنابت و حیض وغیرہ یکبارگی واقع ہوں تو نیت غسل جنابت کی کافی ہے نام لینا سب کا کچھ ضرور نہیں ہے اسیطرح اگر مرد کو بھی غسل جنابت اور مس میت واقع ہوں تو نام لینا جنابت کا کافی ہے اور جس ترتیب سے غسل جنابت ہے اسیطرح سے غسل حیض کرے اور وضو غسل حیض میں واسطے پڑھنے نماز کے واجب ہے احتیاط یہ ہے کہ غسل سے پہلے وضو کرے

## احکام ایّام حیض

| | | |
|---|---|---|
| کم نہیں تین دن سے دس سے زیاد | حیض کا خون اسکو رکھ تو یاد | اور دس دن سے جو زیادہ ہے |

۵ کان و ناک کے سوراخ میں پانی پہونچانا احوط ہے ۱۲ منہ مدظلہ

۱۴ روز ۱۳۱۰ھ

وہ لہو خون استحاضہ ہے
اور کمتر کی حد نہیں اس کے
غسل واجب نہیں یہ سن لے تو
واسطے اسکے غسل ہے درکار
جو لہو آوے وہ نہیں ہے نفاس

کہتے ہیں جننے کے لہو کو نفاس
پاک جب ہووے غسل وہ کرلے
ہو لہو ساتھ جو ولادت کے
غور کر اسکو دل میں اے دیندار
بلکہ وہ خون استحاضہ جان

دس دن اکثر ہیں اسکو کر سے قیاس
ساتھ جننے کے گر نہ دیکھے لہو
یا ولادت کے بعد وہ آوے
وقت میں درد کے بلا وسواس
یا کوئی اور عارضہ پہچان

## مسائل احکام زنان در نظم

احکام زنان در نظم

زن حائض کے سن لے اب احکام
اور ائمہ جو حق کے ہیں مقبول
اور پڑھنا بھی چار سورتوں کا
دوسرا حم سجدہ ہے
اور حرام اسپہ طوف کعبہ ہے
ہے حرام اسپہ یاد رکھ ہشیار
جیسے ہووے جنبی ہوئی کوئی زن
ہونا داخل بھی ہے حرام انھیں
خواہ جلدی ہو یا درنگ کریں
یوں ہی شرح صغیر میں ہی لکھا
اور جب پاک ہوویں فی الفور
ہے ان ایام کی نماز معاف

خط قرآن کا مس ہے اسپہ حرام
نہ لگاوے وہ انکے نام کو ہات (چھپانا[1])
ہی حرام اسپہ دو ل تجھے بتلا
اور والنجم تیسرا پہچان
جسطرح سے نماز و روزہ ہی
اس سوا اور غسل کی حاجت
یا جنب مرد و زن ہوں سن یہ سخن
اور مسجد میں اسطرح کوئی شے
پاک باہر سے چیز کچھ پھینکیں
پاک جب دن تلک تک عورت ہو
وہ کرے غسل ہے کہا جس طور
اور روزہ جو اسمیں وہ رکھے

اور نام خدا و نام رسول
ہے حرام اسپہ دل سے سن یہ بات
ایک الف لام میم سجدہ ہے
چوتھا اقرا باسم ہے تو جان
اور مسجد میں اسکا کرنا قرار
جسکی ہو اسکی ہے یہی حالت
کعبہ و مسجد مدینہ میں
جا کے رکھنا حرام انپر ہے
پر لے آنا درست ہے شے کا
نہ کرے روزہ و نماز کو وہ
پاک جبتک نہ ہو یہ سن لے صاف
ہے یہ واجب قضا بجا لاوے

واضح ہو کہ یہ چار سورے قرآن شریف کے جو مذکور ہوے انکے سوا اور تمام قرآن شریف پڑھنا جنب و حائض وغیرہ کو درست ہے بشرطیکہ یاد ہو یا دور سے قرآن میں دیکھ کے پڑھے اگر ممکن ہو اور دوسرا شخص ورق الٹتا جاوے اول سورہ الم سجدہ یہ اکیسویں پارہ اتل ما اوحی

[1] اس طرح ورق الٹنا کہ کتابت قرآن میں کوئی ایسا حصہ جسم کا نہ لگے جسمیں روح حلول کیے ہوے ہے حرام ہیں ہی ۱۲ منہ مدظلہ۔

ہیں بعد نصف کے واقع ہے دوسرا سورۃ حٰم سجدہ یہ چوبیسویں پارہ فَمَنْ اَظْلَمُ میں
قریب ثلث کے واقع ہے تیسرا سورۃ والنجم یہ ستائیسویں پارہ قَالَ فَمَا خَطْبُكُمْ میں قریب ربع کے
واقع ہے چوتھا سورۃ اقرأ اسکا نام سورۃ علق بھی ہے یہ تیسویں پارہ عَمَّ میں قریب ثلث کے
واقع ہے واضح ہو کہ حیض اُس خون کو کہتے ہیں جو بعد بلوغ عورت کے رحم سے باہر آوے اور
وہ خون اکثر سیاہ اور گرم گرم آتا ہے اور تین دن سے کم اور دس روز سے زیادہ نہیں ہوتا پس
عورت بمجرد دیکھنے خون کے اگرچہ بصفت حیض نہو نماز و روزہ ترک کریگی لیکن اگر خون قبل تین
روز کے بند ہوگیا تو وہ خون حیض شمار نہ کیا جاویگا اور جو نمازیں اسنے بخیال حیض ترک کی تھیں
انکو ادا کریگی اور اگر عورت صاحب عادت عددیہ و وقتیہ ہے یعنی اسکو عادت ہے کہ مثلاً پہلی تاریخ
سے چھٹی یا ساتویں تاریخ تک برابر ہمیشہ خون آیا کرتا ہے اور اتفاق سے کبھی قبل عادت کے
موقوف ہوگیا تو چاہیے کہ وہ عورت استبرا کرے یعنی روئی کو اندر فرج کے رکھے اور تھوڑی
دیر صبر کرکے نکال کے دیکھے اگر روئی میں خون بھرا ہے تو ابھی حیض باقی ہے اور اگر روئی صاف
نکلے تو واجب ہے کہ فوراً غسل کرکے نماز پڑھے انتظار اپنی عادت کا نہ کرے اور نہ یہ
خیال کرے کہ پکا نہان دسویں دن ہوتا ہے دسویں ہی روز غسل کرنا چاہیے اگر ایسا کریگی تو گنہگار
ہوگی اور نمازیں اسکے ذمہ قضا رہینگی خلاصہ یہ ہے کہ جسوقت خون آنا موقوف ہو فوراً غسل کرے
اور نماز پڑھے اور معلوم رہے کہ سوائے غسل جنابت کے اور غسل سے بغیر وضو کے نماز
صحیح نہیں ہے پس چاہیے کہ عورت قبل کرنے غسل حیض وغیرہ کے اول وضو واسطے پڑھنے نماز
کے کرے بعدہ غسل کرے[1] **احکام استحاضہ** اس خون کے آنے کو ہندوستان کی عورتیں اکثر
پانوں کا چھٹنا بولتی ہیں پس جو خون کہ عورت کو ایام عادت حیض سے زیادہ آوے وہ خون
استحاضہ ہے مثلاً عورت کو عادت ہے کہ ہر مہینہ میں اسکو چار یا پانچ یا چھ روز خون حیض آتا ہے
تو اتنے روز وہ حائض شمار کیجائے گی اور اسکے بعد جو خون آیا کریگا اسکو استحاضہ میں محسوب کریگی
یا اگر عادت نہیں ہے اور بطور مختلف اسکو حیض آتا ہے اور دنوں کی قید نہیں رہتی ہے تو بعد
دس روز کے ہر طرح اس خون کا نام استحاضہ ہے اور اس کی تین قسم ہیں امتحان اسکا یہ ہے کہ عورت

[1] یا غسل کے بعد وضو کرے ۱۲ منہ مدظلہ

روئی اپنی فرج میں رکھے اور تھوڑی دیر صبر کرکے نکال کے دیکھے اگر خون روئی کے اوپر لپیٹ کے رہگیا ہے اور اندر روئی کا تر نہیں ہوا تو وہ استحاضہ قلیلہ ہے حکم اسکا یہ ہے کہ عورت نماز پڑھے مگر ہر نماز کے واسطے علیحدہ علیحدہ وضو کرے یعنی پانچ نمازیں پانچ وضو سے پڑھے اور ہر مرتبہ روئی بھی بدلتی جائے اور اگر روئی اتنی ہی دیر میں بالکل خون میں ڈوب گئی مگر خون اس روئی سے پھوٹ کر جاری نہیں ہوا تو وہ استحاضہ متوسطہ ہے حکم اس کا یہ ہے کہ نماز صبح کے وقت وضو کرکے غسل استحاضہ کرے اور نماز صبح پڑھے باقی نمازیں ظہر و عصر و مغرب و عشاء الگ الگ چار وضو سے پڑھے اور روئی بدستور بدلتی جائے اور اگر روئی اس خون کو نہیں روک سکتی بلکہ خون اس روئی کو توڑ کر باہر جاری ہوگیا ہے اور باہر گدی رکھنے کی احتیاج ہے تو یہ استحاضہ کثیرہ ہے حکم اسکا یہ ہے کہ ایک غسل صبح کی نماز کے لیے کرے اور ایک غسل ظہر و عصر کی نماز کے لیے اور ایک غسل مغرب و عشا کی نماز کے لیے باقی حکم وضو کا بدستور یعنی ہر نماز کے لیے الگ وضو کرتی جائے اور کپڑا باہر کا اور روئی اندر کی ہر مرتبہ بدلتی جائے اور ایام استحاضہ میں جس طرح نماز پڑھنے کا حکم ہے اسی طرح روزہ بھی قضا نہ کرے برابر روزہ رکھے جائے کہ صحیح ہے گویا یہ خون بمنزلہ ایک عارضہ کے ہے اور اسی لیے حیض سے اسکا حکم علیحدہ ہے جیسا کہ بیان ہوا

**فصل تیسری بیان وضو میں**

جب مکلف ارادہ وضو کا کرے اول اعضائے[1] بدن اور کپڑے چاہیے کہ پاک ہوں اور مکان مباح پر بیٹھے اور پانی پاک و مباح و خالص بہم پہونچاوے بعد اسکے مسواک کرے کہ بارہ فائدہ ہیں ایک[1] تو پاک کرنے والی دانتوں کی ہے آنکھوں[2] کو جلا دیتی ہے اور موجب[3] خوشنودی خدا ہے بلغم[4] کو دفع کرتی ہے حافظہ[5] زیادہ کرتی ہے دانتوں کو سفید کرتی ہے اور حسنات[6] مضاعف کرتی ہے اور جڑ[7] دانتوں کی مضبوط کرتی ہے بھوک[8] کو زیادہ کرتی ہے روشنی[9] چشم کو زیادہ کرتی ہے اور پانی بہنا آنکھوں سے موقوف کرتی ہے اور[10] ملائکہ خوشنود ہوتے ہیں فوائد مسواک کرنے کے بہت ہیں حضرات ائمہ علیہم السلام نے فرمایا دو رکعت نماز مسواک کرکے بہتر ہے ستر رکعت نماز سے کہ چوب مسواک پڑھی جاوے اور مسواک شاخ کی ہو اور

شناخت اقسام و احکام استحاضہ

احکام وضو

فوائد مسواک

[1] اگر اعضائے وضو نجس ہوں یا مکان وضو یا آب وضو غصبی ہو اور مالک کی اجازت نہ ہو یا آب وضو نجس یا مضاف ہو تو وضو صحیح نہیں ہے ۱۲ منہ مدظلہ

بعد مسواک کرنے کے تین مرتبہ کلی کرے کتاب محاسن میں جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے وارد ہے جب تم میں سے کوئی شخص وضو کرے اور بسم اللہ نہ کہے تو شیطان کا قابو وضو میں اسکے ہوتا ہے اور تفسیر جناب امام حسن عسکری علیہ السلام میں وارد ہے کہ اگر کہے بندہ اول وضو میں بسم اللہ الرحمن الرحیم تو پاک ہونگے سب اعضا اسکے گناہوں سے۔ طریق وضو اول دو[1] مرتبہ دونوں ہاتھ پہنچے تک دھووے اسوقت پڑھے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ جَعَلَ الْمَاءَ طَهُوْرًا وَلَمْ يَجْعَلْهُ نَجِسًا پھر تین مرتبہ کلی کرے اور یہ پڑھے اَللّٰهُمَّ لَقِّنِّيْ حُجَّتِيْ يَوْمَ اَلْقَاكَ وَاَطْلِقْ لِسَانِيْ بِذِكْرِكَ وَشُكْرِكَ پھر ناک میں تین مرتبہ پانی ڈالے اور یہ کہے اَللّٰهُمَّ لَا تُحَرِّمْ عَلَيَّ رِيْحَ الْجَنَّةِ وَاجْعَلْنِيْ مِمَّنْ يَّشُمُّ رِيْحَهَا وَرَوْحَهَا وَرَيْحَانَهَا وَطِيْبَهَا[2] پھر نیت کرے کہ وضو کرتا ہوں میں واسطے رفع حدث کے اور مباح ہونے نماز وغیرہ کے واجب قُرْبَةً اِلَى اللّٰهِ بعد اسکے ایک چلو پانی بے توقف منھ پر ڈالے فرق تھوڑا نیت اور پانی ڈالنے میں اور ابتدا جگہ جمنے سر کے بال سے کرے اور ٹھوڑی تک دھووے اور چوڑائی منھ کی اسقدر دھووے کہ جہاں تک انگوٹھا اور بیچ کی انگلی گھیرے اسوقت یہ دعا پڑھے اَللّٰهُمَّ بَيِّضْ وَجْهِيْ يَوْمَ تَسْوَدُّ فِيْهِ الْوُجُوْهُ وَلَا تُسَوِّدْ وَجْهِيْ يَوْمَ تَبْيَضُّ فِيْهِ الْوُجُوْهُ بعد اسکے ایک چلو پانی سے داہنے ہاتھ کو کہنی سے انگلیوں کے سر تک دھووے ایسا پانی ہو کہ جاری ہو جاوے اور دوسرے ہاتھ سے اعانت دے کہ پانی سب طرف پہونچ جائے مگر ہاتھ کہنی سے نیچے کی طرف جائے ایسا نہ ہو کہ نیچے سے اوپر کی طرف جائے اور اگر انگلی میں انگوٹھی وغیرہ ہو تو اسکو حرکت دے کہ پانی اسکے اندر جاری ہو جائے اور مرد کہنی کی پشت پر پانی ڈالے اور عورت کہنی کے شکم کیطرف پانی ڈالے اور یہ دعا پڑھے اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِيْ كِتَابِيْ بِيَمِيْنِيْ وَالْخُلْدَ فِي الْجِنَانِ بِيَسَارِيْ وَحَاسِبْنِيْ حِسَابًا يَّسِيْرًا پھر اسی طرح بائیں ہاتھ کو بھی دھووے اور یہ کہے اَللّٰهُمَّ لَا تُعْطِنِيْ كِتَابِيْ بِشِمَالِيْ وَلَا مِنْ وَّرَاءِ ظَهْرِيْ وَلَا تَجْعَلْهَا مَغْلُوْلَةً اِلٰى عُنُقِيْ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ مُقَطَّعَاتِ النِّيْرَانِ

---

[1] اگر بعد بول یا خواب کے وضو کرے تو ایک مرتبہ دونوں ہاتھ دھوئے اور اگر بعد غائط کے وضو کرے تو دو مرتبہ دھوئے ۱۲ منہ [2] بعض کتب میں یہ فقرہ بھی ہے وَاجْعَلْنِيْ مِمَّنْ تَرْضٰى عَنْهُ ۱۲ منہ مدظلہ۔

بیان مسح

جب دھو چکے پس آب وضو کو رومال وغیرہ سے خشک نہ کرے کہ مکروہ ہے اور اسی آب وضو
کی تری سے مسح پیش سر کا کرے کہ اوپر پیشانی کے ہے بقدر تین انگلیوں کے عرض میں اوپر سے
نیچے آوے اس طور پر کہ منھ کی تری سے نہ ملے جو کہ وضو کی تری ہے **فائدہ** اگر سامنے سر پر بال
ہوں تو مانگ نکال لیوے اور اگر تیل سر میں پڑا ہو تو موضع مسح پر سے پونچھ ڈالے اسلیے کہ تیل پر
مسح درست نہیں ہے اور اگر احیاناً مسح سر کرنے میں انگلیاں نیچے تک چلی آئیں اور پیشانی کے پانی
میں بھر جائیں تو پاؤں کا مسح ہتیلی سے کرے اور مسح سر کرنے میں یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ غَشِّنِیْ

دعا مسح

بِرَحْمَتِکَ وَبَرَکَاتِکَ وَعَفْوِکَ پھر تمام ہتیلی داہنے ہاتھ سے داہنے پاؤں کا مسح کرے اور
اسی طور پر بائیں ہاتھ سے بائیں پاؤں کا مسح کرے اسوقت یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ ثَبِّتْ قَدَمَیَّ
عَلَی الصِّرَاطِ یَوْمَ تَزِلُّ فِیْہِ الْاَقْدَامُ وَاجْعَلْ سَعْیِیْ فِیْمَا یُرْضِیْکَ عَنِّیْ یَا ذَا الْجَلَالِ
وَالْاِکْرَامِ جب وضو سے فارغ ہو کہے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ تَمَامَ الْوُضُوْءِ وَتَمَامَ الصَّلٰوۃِ
وَتَمَامَ رِضْوَانِکَ وَالْجَنَّۃَ **فائدہ** وضو میں موالات شرط ہے یعنی پے درپے افعال کا
بجالانا درمیان میں توقف نہ کرنا چاہیے اور مسح ہر دو پا میں ترتیب[2] ضرور نہیں ہے چاہے
پائے چپ کو مقدم کرے چاہے دونوں پر ساتھ ہی مسح کرے دوسری دعا یہ ہے کہ تفسیر
جناب امام حسن عسکری علیہ السلام میں جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے وارد ہے
کہ اگر کہے بندہ آخر وضو یا آخر غسل جنابت میں یہ دعا پراگندہ ہوتے ہیں سب گناہ اسکے جیسے
کہ پراگندہ ہوتے ہیں پتے درخت کے پیدا کرے گا خدا تعالیٰ بعدد ہر قطرہ کے قطرات وضو یا
غسل سے اسکے فرشتے جو تسبیح و تقدیس و تہلیل کریں گے خدا کی اور صلوٰۃ بھیجیں گے محمد اور آل محمد
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور ثواب اسکا واسطے اس وضو کرنے والے اور غسل کرنے والے کے لکھینگے

ثواب دعا بعد وضو و غسل

دعا یہ ہے سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِکَ وَاَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ اَسْتَغْفِرُکَ وَاَتُوْبُ
اِلَیْکَ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُکَ وَرَسُوْلُکَ وَاَشْھَدُ اَنَّ عَلِیًّا وَلِیُّکَ وَخَلِیْفَتُکَ
بَعْدَ نَبِیِّکَ عَلٰی خَلْقِکَ وَاَنَّ اَوْلِیَاءَہٗ خُلَفَاءُکَ وَاَوْصِیَاءَہٗ اَوْصِیَاءُکَ اور مکروہ ہے

۱ مانگ نکالنا ضروری نہیں ہے بلکہ سر کے ان بالوں پر مسح کر سکتا ہے جو حد راس سے خارج نہ ہوں ۱۲ منہ ۲ اگرچہ ترتیب
مسح پا میں واجب نہیں ہے مگر احوط ہے کہ پائے راست کو مقدم کرے یا دونوں پر ایک ساتھ مسح کرے ۱۲ منہ مدظلہ

وضو کرنا اس پانی سے کہ جو آفتاب میں گرم ہوا ہو یا رنگ یا بو یا مزہ اُسکا تغیر پایا ہو اسیطرح مکروہ ہے وضو کرنا اس برتن سے کہ جس پر صورت حیوان کی نقش ہوئی ہو اور سنہرے رو پہلے برتن سے اور وضو کرنا اس پانی سے کہ جھوٹا اس حیوان کا ہو کہ گوشت کھانا اسکا مکروہ ہو مانند گھوڑے و خچر کے **فائدہ** ظروف طلائی و نقرئی مصرف میں لانا اور انمیں کھانا پینا وغیرہ مرد اور عورت دونوں پر حرام ہے اور وضو کا پانی جمع کرکے دوبارہ اس سے وضو کرنا جائز ہے مگر غسل کے پانی سے دوبارہ غسل اور وضو کرنے میں اجتناب احوط ہے اور **وضو کی** توڑنے والی چیزیں گیارہ ہیں اول پیشاب دوسرے پخانہ تیسرے پاد چوتھے سونا ایسا کہ بیخبر ہو جاوے اور دیکھنا سننا موقوف ہو جائے پانچویں جو چیز عقل کو زائل کردے مانند شراب و بوزہ وغیرہ کے چھٹے حیض ساتویں استحاضہ آٹھویں نفاس نویں چھونا مردہ بے غسل شدہ کا دسویں ہرگاہ یقین ہو کہ حدث صادر ہوا اور شک رکھتا ہو کہ وضو کیا یا نہیں کیا گیارھویں ہرگاہ یقین رکھتا ہو کہ حدث صادر ہوا اور وضو بھی کیا لیکن شک کرتا ہے کہ پہلے وضو کیا یا حدث پہلے ہوا۔

**بیان قرآنی سجدوں کا** سجدے قرآن مجید کے پندرہ ہیں مگر واجب انمیں چار ہیں پہلے سورۂ الم سجدہ میں بعد وَهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُونَ کے دوسرے سورۂ حم سجدہ میں اِنْ كُنْتُمْ اِيَّاهُ تَعْبُدُونَ پر اور مذہب اہل سنت میں وَهُمْ لَا يَسْأَمُونَ پر سجدہ کرتے ہیں یعنی ایک آیت بعد تیسرے سورۂ وَالنَّجْمِ کے آخر سورہ پر چوتھے سورۂ اِقْرَأْ کے آخر سورہ پر اور یہ سجدے واجب ہوتے ہیں جبکہ آیہ تمام پڑھا جائے یا تمام آیہ سنا جائے پس سامع و قاری دونوں پر سجدہ واجب ہے کہ فوری بجالائے اور اگر آیت سجدے کے بعض الفاظ پڑھے جائیں یا بعض الفاظ سنے جائیں یا فقط آنکھ سے اس آیہ کو دیکھے اور پڑھے نہیں تو سجدہ واجب نہیں ہوتا اور اس سجدہ میں طہارت اور رو بقبلہ ہونا شرط نہیں ہے باوضو ہونا کیسا بلکہ جنب حائض وغیرہ بھی سجدہ کریں اپنی اسی حالت میں البتہ جسپر سجدہ کریں وہ وہی چیز ہو جسپر سجدہ درست ہے

لہ اگرچہ دسویں اور گیارھویں صورتمیں وضو واجب ہے مگر ان دونوں کا شمار نواقض وضو میں [illegible] چنانچہ بعد اس شک کے اگر پھر یقین طہارت ہو جائے تو اب دوسرا وضو کرنا واجب نہ ہوگا ۱۲ منہ [illegible] ۲ـہ ان چیزوں پر سجدہ [illegible] صحیح ہوتا ہے حتی الامکان ان کی رعایت اولیٰ ہے ۱۲ منہ۔۔

اور اسکا بیان نماز کے سجدہ میں تفصیل ہے پس اگر ان چیزوں میں کوئی موجود نہو تو پاک کپڑے پر سجدہ کرے اور اگر یہ بھی نہو تو اپنی پشت دست پر غرضکہ اس سجدہ میں تاخیر جائز نہیں ہے اور سجدہ[1] میں جاکے اگر تین مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ کہہ لے کافی ہے یا ایک مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی وَبِحَمْدِہٖ ۞

## فصل چوتھی تیمم کے بیان میں

جاننا چاہیے جس شخص کو کہ پانی تلاش اور قیمت سے بھی میسر نہ ہو یا کوئی مرض لاحق ہو اور یقین رکھتا ہو کہ پانی ضرر کریگا یا خوف ہو کہ مرض پیدا کرے گا یا وقت نماز کا بہت تنگ ہو ایسا کہ وضو یا غسل کرنے تک نماز قضا ہو جائیگی[2] اسوقت بدل وضو یا غسل کے تیمم کرنا چاہیے مگر لازم ہے کہ اعضاے وضو قبل تیمم کے پاک ہوں پہلے نیت کرے تیمم کرتا ہوں میں بدل وضو یا غسل کے واسطے مباح ہوتے نماز کے واجب قربۃً الی اللہ بس ساتھ ہی نیت کے دونوں ہتیلیوں کو زمین یا مٹی پاک و مباح پر مارے اس طور سے کہ آخر نیت اور اول ہاتھ مارنا ایک ہو پھر دونوں ہتیلیوں سے مسح پیشانی کا کرے جہاں سے بال جمتے ہیں ناک کے سر تلک اور دونوں جانب کی بھویں اور تمام پیشانی دونوں طرف مسح میں گھیر لے پھر بائیں ہاتھ کی ہتیلی سے داہنے ہاتھ کی پشت دست کو بند دست سے انگلیوں کے سر تلک مسح کرے پھر داہنے ہاتھ کی ہتیلی سے بائیں ہاتھ کی پشت کو بھی اسی طرح مسح کرے پھر دوسری ضرب مارے اور اس ضرب سے دونوں ہاتھوں کی پشت کو مسح کرے پہلے داہنے ہاتھ کی پشت کو پھر بائیں ہاتھ کی پشت کو جس طرح ابھی ذکر ہوا یہی ترکیب کر بلا ے معلّیٰ

---

[1] کوئی خاص دعا سجدۂ قرآن کے لیے واجب نہیں ہے جو دعائیں ذیل میں لکھی جاتی ہیں ان کا پڑھنا مستحب ہے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ حَقًّا حَقًّا لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِیْمَانًا وَّتَصْدِیْقًا لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ عُبُوْدِیَّۃً وَّرِقًّا سَجَدْتُ لَکَ یَا رَبِّ تَعَبُّدًا وَّرِقًّا لَا مُسْتَنْکِفًا وَّلَا مُسْتَکْبِرًا بَلْ اَنَا عَبْدٌ ذَلِیْلٌ خَائِفٌ مُّسْتَجِیْرٌ ۱۲ اور اوجہ یہ ہے کہ سجدہ قرآن میں یہ دعا پڑھے سَجَدْتُ لَکَ یَا رَبِّ تَعَبُّدًا وَّرِقًّا لَا مُسْتَکْبِرًا عَنْ عِبَادَتِکَ وَلَا مُسْتَنْکِفًا وَّلَا مُتَعَظِّمًا بَلْ اَنَا عَبْدٌ ذَلِیْلٌ خَائِفٌ مُّسْتَجِیْرٌ

[2] ان صورتوں کے سوا اور بھی صورتیں جواز تیمم کی ہیں مثلاً یہ کہ پانی ایسے مقام پر ملتا ہے کہ اگر یہ لینے جائے تو اسکے عرض یا مال یا جان کے ضیاع کا خوف ہے یا پانی اتنا ہے کہ وضو یا غسل کرنے کے بعد اسکے پینے کے لیے نہیں رہتا جمیں ہلاکت کا خوف ہے خلاصہ یہ ہے کہ تین وقتوں میں تیمم جائز ہے اور اسکی بہت سی شکلیں ہیں ایک یہ کہ پانی اسکو دستیاب نہ ہو سکے اسکی متعدد صورتیں ہیں دوسرے یہ کہ پانی کے استعمال کرنے سے خوف ہو ہلاکت کا اس کی بھی بہت سی صورتیں ہیں تیسرے یہ کہ نماز کا وقت تنگ ہو کہ اگر وضو یا غسل کرے گا تو وقت نماز باقی نہ رہے گا لہذا جلدی سے تیمم کر کے نماز پڑھ لے ۱۲ منہ مدظلہ ۔

میں رائج ہے بموجب فتوائے جناب شیخ زین العابدین علیہ الرحمۃ کے اب واضح ہو کہ تیمم اشیائے مفصلہ ذیل پر جائز ہے پہلے خاک خالص پر اور خاک سے مراد یہ ہے کہ اس کو یکجا کر لیا ہو اگر یہ ممکن نہ ہو تو زمین[1] پر اس کے بعد ریگ یعنی بالو پر اسکے بعد سنگ یعنی پتھر پر اسکے بعد غبار[2] پر اسکے بعد گیلی مٹی[3] پر مگر خاک مقدم ہے سفید ہو یا سیاہ یا سرخ یا زرد اور خاک قبر و خاک مستعمل ریگ و سنگریزہ پر بھی جائز ہے بلکہ اینٹ اور سفال مگر خام یعنی غیر پختہ پر بھی صحیح ہے اور غبار سے مراد یہ ہے کہ جو کپڑے یا گھوڑے کے زین و ایال پر ہو اگر یہ غبار ان چیزوں سے علٰحدہ کرنا ممکن نہ ہو والا کپڑے پر سے غبار کو جمع کر کے تیمم کرے اور اگر پتھر میسر آئے ساتھ غبار یا ساتھ گیلی مٹی کے تو احوط یہ ہے کہ دونوں پر علٰحدہ علٰحدہ تیمم کرے اور یہ بھی لازم ہے کہ مقام تیمم کرنیکا غصبی نہ ہو اور اگر زمین بلند مانند ٹیلہ ہائے صحرا کے ہو تو اولیٰ ہے اور تیمم کے وقت انگلیاں جدا جدا ہوں اگر انگوٹھی چھلا ہاتھ میں ہو تو نکال رکھے اور تیمم آخر وقت کرے کہ شاید پانی ملجائے یا بیماری دفع ہو جائے اور اگر تیمم[4] اور چیزوں کے لیے مثل مس کتابت قرآن یا تلاوت قرآن یا سنتی نماز پڑھنے یا نماز قضا پڑھنے کے لیے کیا ہو تو اس سے دوسری نماز واجب یومیہ موجودہ بھی پڑھ سکتا ہے اور جن چیزوں سے غسل و وضو ٹوٹ جاتا ہے تیمم بھی ٹوٹ جاتا ہے اور تیمم بدل غسل کرنے سے غسل اسکے ذمہ سے ساقط نہیں ہوتا جب عذر برطرف ہو غسل کرے۔

**فائدہ** اکثر لوگ تھیلی میں خاک بھر کے اسپر تیمم کرتے ہیں اور اس طرح کی تھیلی سفر میں اپنے ہمراہ رکھتے ہیں پس یہ تیمم درست نہیں اسلیے کہ خاک کے ہوتے ہوئے غبار پر تیمم درست نہیں اور خاک تھیلی میں موجود ہے پس چاہیے کہ تھیلی[5] سے خاک باہر نکال کے تیمم کرے پھر تھیلی میں بھر لے۔

## باب چوتھا بیان ثواب نماز اور عذاب ترک نماز میں

واضح ہو کہ نماز ستون دین ہے اور بہترین عبادات ہے حدیث میں وارد ہے کہ نزدیک نہیں

[1] خاک زمین پتھر پر تیمم کر سکتا ہے اگر یہ نہ ملیں تو ریت پر یعنی بالو پر اگر وہ بھی نہو تو غبار پر ۱۲ منہ [2] پتھر پر تیمم کرنا کافی ہے انشاءاللہ منہ مدظلہ [3] [4] اگر یہ تیمم بہ نیت قربت مطلقہ ہو تو نماز واجب اس سے پڑھ سکے گا ۱۲ منہ [5] یعنی تھیلی میں جو خاک ہے اسپر تیمم کر لے اگر خاک کے باہر نکالنے کی ضرورت ہو تو باہر نکال کے ورنہ اسی تھیلی کو کھول کے خاک کو پھیلا کر اسی پر تیمم کرے ۱۲ منہ

ہوتا بندہ خدا سے بعد پہچاننے خدا کے ساتھ کسی چیز کے کہ بہتر نماز سے ہو یعنی نماز سے نزدیکی خدا کی حاصل ہوتی ہے اور فرمایا کہ پہلے جس چیز سے کہ بندہ سوال کیا جائیگا وہ نماز ہے اگر نماز قبول ہے اسکی تو سارے اعمال و عبادات اسکے قبول ہوں گے اور اگر نماز مقبول نہوگی تو کوئی عمل و عبادت اسکی مقبول نہ ہوگی اور نماز واجب ہے ہر بالغ و عاقل پر عورت کو نویں برس اور مرد کو پندرھویں برس یا جب علامت بلوغ کی ظاہر ہو کہ وہ احتلام[1] یا حیض کا ہونا یا موئے زہار کا نکلنا ہے اگرچہ سن مذکور سے پہلے یہ علامتیں ظاہر ہوں اور جسکی نمازیں بسبب کسی عذر کے قضا ہوئی ہوں عورت ہو یا مرد جلدی ادا کریں کہ دنیا سے مشغول الذمہ نہ جاویں **فائدہ**[2] کتاب مصباح کفعمی میں حضرت امیر المومنین علیہ السلام سے در بارہ کفارہ نماز منقول ہے کہ ایک روز جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے سنا میں نے کہ وہ حضرت فرماتے تھے کہ میری امت میں سے جس شخص کی نمازیں ایام جہالت میں ترک ہوئی ہوں اور وہ شخص اس فعل پر اپنے نادم اور منفعل ہو اور مقدار نماز ترک شدہ کی بھی نہ جانتا ہو پس اسکو چاہیے کہ شب دوشنبہ کو پچاس رکعت نماز پڑھے دو دو رکعت کے بعد سلام پھیرے اور ہر رکعت میں بعد سورہ حمد کے ایک ایک مرتبہ سورہ قل ہو اللہ احد پڑھے بعد کل نمازوں کے سو مرتبہ پڑھے أَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّي وَأَتُوبُ إِلَيْهِ اور سو مرتبہ کہے سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ أَكْبَرُ اور سو مرتبہ کہے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ بعد اسکے توبہ و تضرع و زاری درگاہ خدا میں کرے تو حق تعالےٰ اسکو معاف کریگا اگرچہ سو برس کی نمازیں اس سے ترک ہوئی ہوں

کفارہ نماز گیارہ

**ثواب اور فوائد** نماز پڑھنے کے بہت ہیں انمیں سے چالیس فائدے یہ ہیں کتاب جامع الاخبار میں وارد ہے کہ جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا نماز پنجگانہ موجب خوشنودی خدا ہے اور دوستی[1] فرشتوں کی ہے اور طریقہ پیغمبروں کا ہے اور نور معرفت[2] ہے اور جزو[3] ایمان ہے اور دعا اور اعمال قبول ہوتے ہیں اور برکت ہوتی ہے رزق میں اور راحت بدن ہے اور

چالیس فوائد نماز میں

[1] اگر لڑکی کو نو برس سے قبل خون آئے تو وہ خون حیض نہیں ۱۲ منہ [2] اس حدیث سے یہ سمجھنا چاہیے کہ اس عمل سے اس کی قضا نمازیں ساقط ہو جائیں گی کیونکہ جس پر نمازیں قضا ہیں اور وہ نہیں جانتا کہ کتنی ہیں تو اتنی نمازیں اس کو پڑھنی چاہییں کہ یقین یا ظن غالب اس کو ہو جائے کہ اب کوئی نماز اس پر باقی نہیں رہی ۱۲ منہ مدظلہ۔

يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِي ظُلُمَاتِ الْأَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ إِلَّا فِي كِتَابٍ مُّبِينٍ بعدہ
ہاتھ اُٹھا کے بجائے قنوت یہ دعا پڑھے اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ بِمَفَاتِحِ الْغَيْبِ الَّتِي لَا يَعْلَمُهَا
إِلَّا أَنْتَ أَنْ تُصَلِّيَ عَلَى مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ وَأَنْ تَفْعَلَ بِي مَا أَنْتَ أَهْلُهُ اَللّٰهُمَّ أَنْتَ وَلِيُّ
نِعْمَتِي وَالْقَادِرُ عَلَى طَلِبَتِي تَعْلَمُ حَاجَتِي وَأَسْأَلُكَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّآلِهِ عَلَيْهِ وَ
عَلَيْهِمُ السَّلَامُ لَمَّا قَضَيْتَهَا لِي يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ پس بعد ختم نماز سوال کرے
خدا سے حاجت اپنی کہ روا ہوگی دیگر جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ
جناب امیر علیہ السلام نے فرمایا کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے وصیت فرمائی
ہے کہ دو رکعت نماز درمیان مغرب و عشا کے جو پڑھے ہر مہم اسکی کفایت ہوگی اور وہ متقیوں
میں سے ہوگا اگر ہر سال میں پڑھے وہ محسنین میں سے ہوگا اگر ہر شب جمعہ پڑھے وہ مخلصین
میں سے ہوگا اور اگر ہر شب پڑھے برابری اور ہمنشینی میری کریگا بہشت میں حساب نکریگا اسکا
کوئی مگر خدائیتعالیٰ پس پہلی رکعت میں بعد الحمد کے تیرہ مرتبہ اذا زلزلت الارض اور دوسری
رکعت میں بعد الحمد کے پندرہ مرتبہ قل ہو اللہ اور بعد فراغ نماز عشا کے دو رکعت نماز نافلہ وتیرہ
بیٹھ کے پڑھے **فضائل نماز شب** جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت
ہے کہ جو کوئی نماز شب تمام پڑھے تو جائے نماز سے نہ اُٹھیگا کہ حق تعالے گناہ پچاس برس کے
کہ گذرے ہونگے اور گناہ پچاس برس آئندہ کے اسکے بخشدیگا اور لکھے گا حق سبحانہ و تعالے
عوض ہر رکعت کے عبادت ہزار سالہ اُسکے نامہ عمل میں اور وہ شفاعت کریگا ستر شخص کی اپنے
عزیزوں میں سے کہ قابل جہنم ہوں اور برلاویگا اسکی ہزار حاجت دنیا و آخرت کی کہ کمتر انمیں سے
گناہوں سے پاک ہونا ہے جیسا کہ ماں کے پیٹ میں سے پیدا ہوا اور عذاب قبر سے بے دہشت
ہوگا اور برأت لکھدینگے اسکے واسطے آتش دوزخ سے اور نفاق سے دوسری حدیث میں
جناب امیر علیہ السلام سے وارد ہے کہ جو شخص نماز شب پڑھے تو عطا کریگا خدائیتعالیٰ اس چیز کو کہ کسی
نے آنکھ اور کان سے نہ دیکھی ہو نہ سنی ہو اور جب قبر سے باہر نکلے گا تو ستر ہزار فرشتے پس و پیش
اُسکے آوینگے اور بشارت دینگے اسکو ساتھ بہشت کے اور ہمراہی کرینگے اُسکی تا بہشت
جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ نماز شب جو شخص پڑھے خوبصورت

ہوتا ہے مانند دن کے اور نیک خو ہوتا ہے اور روزی کشادہ ہوتی ہے اور غم دور ہوتا ہے اور آنکھیں روشن ہوتی ہیں اگر بیمار ہو تو برکت سے نماز شب کی نجات پاتا ہے اور تیسرا حصہ رات کا جب ہوتا ہے تو ایک ساعت ہے اسمیں کہ اسوقت جو حاجت طلب کرے روا ہوگی جب نماز شب کو اُٹھتا ہے تو فرشتے اسکے لیے دعا کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ تو وہ عمل کرتا ہے جو پیغمبر اور صدیق کرتے تھے اگر یقین ہو کہ آخر شب میں آنکھ نہ کھلے گی جسوقت سووے نماز شب پڑھ کے سو رہے اگر دو گھڑی پیش از صبح کے بھی اُٹھے تو گیارہ رکعت نماز شب بجا لائے سورہ ہائے کوچک سے پہلی دو رکعت میں بعد الحمد کے تیس مرتبہ قل ہو اللہ اگر نہ ہو سکے تو پہلی دو رکعت میں بعد الحمد کے ایک مرتبہ قل ہو اللہ دوسری رکعت میں بعد الحمد کے ایک مرتبہ قل یا ایہا الکافرون اور باقی چھ رکعات میں جو سورہ چاہے پڑھے جب آٹھ رکعت نافلۂ شب سے فارغ ہو تو تسبیح جناب فاطمہ پڑھے پھر دو رکعت نماز شفع بجا لائے ہر رکعت میں بعد الحمد قل ہو اللہ ایک مرتبہ یا پہلی رکعت میں قل اعوذ برب الفلق دوسری میں قل اعوذ برب الناس پڑھے بعد سلام اور تسبیح کے یہ دعا پڑھے اِلٰهِي تَعَرَّضَ لَكَ فِي هٰذَا اللَّيْلِ الْمُتَعَرِّضُونَ وَقَصَدَكَ فِيهِ الْقَاصِدُونَ وَاَمَّلَ فَضْلَكَ وَمَعْرُوفَكَ الطَّالِبُونَ وَلَكَ فِي هٰذَا اللَّيْلِ نَفَحَاتٌ وَجَوَائِزُ وَعَطَايَا وَمَوَاهِبُ تَمُنُّ بِهَا عَلٰى مَنْ تَشَاءُ مِنْ عِبَادِكَ وَتَمْنَعُهَا مَنْ لَمْ تَسْبِقْ لَهُ الْعِنَايَةُ مِنْكَ وَهَا اَنَا ذَا عَبْدُكَ الْفَقِيرُ اِلَيْكَ الْمُؤَمِّلُ فَضْلَكَ وَمَعْرُوفَكَ فَاِنْ كُنْتَ يَا مَوْلَايَ تَفَضَّلْتَ فِي هٰذِهِ اللَّيْلَةِ عَلٰى اَحَدٍ مِنْ خَلْقِكَ وَعُدْتَ عَلَيْهِ بِعَائِدَةٍ مِنْ عَطْفِكَ فَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ الطَّيِّبِينَ الطَّاهِرِينَ فَاسْتَجِبْ لِي كَمَا وَعَدْتَنِي اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيعَادَ اور اس نماز شفع کو بلا قنوت پڑھے کیونکہ اس نماز میں قنوت نہیں ہے بعد اسکے ایک رکعت نماز وتر پڑھے بعد الحمد کے تین بار قل ہو اللہ اور تین بار قل اعوذ برب الفلق اور تین بار قل اعوذ برب الناس پڑھے پھر ہاتھ اُٹھا کر یہ دعائے قنوت پڑھے لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيمُ الْكَرِيمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوَاتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْاَرَضِينَ السَّبْعِ وَمَا فِيهِنَّ وَمَا بَيْنَهُنَّ وَمَا فَوْقَهُنَّ وَمَا تَحْتَهُنَّ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِينَ

وقت نماز شب

دعائے قنوت

وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ یَا اَللّٰہُ الَّذِیْ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَّھُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ پھر ستر مرتبہ یا سو مرتبہ یہ استغفار کہے اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ اور سات مرتبہ کہے اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لِجَمِیْعِ ظُلْمِیْ وَجُرْمِیْ وَ اِسْرَافِیْ عَلٰی نَفْسِیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ پھر کہے رَبِّ اَسَاْتُ وَظَلَمْتُ نَفْسِیْ وَبِئْسَ مَا صَنَعْتُ وَھٰذِہٖ یَدَایَ یَا رَبِّ جَزَآءً بِمَا کَسَبَتْ وَھٰذِہٖ رَقَبَتِیْ خَاضِعَۃً لِمَا اَتَیْتُ وَھَا اَنَا ذَا بَیْنَ یَدَیْکَ فَخُذْ لِنَفْسِکَ مِنْ نَفْسِی الرِّضَا حَتّٰی تَرْضٰی لَکَ الْعُتْبٰی لَا اَعُوْدُ پھر تین سو مرتبہ کہے اَلْعَفْوَ اَلْعَفْوَ اسکے بعد کہے رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَارْحَمْنِیْ وَتُبْ عَلَیَّ اِنَّکَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ اسکے بعد چالیس مومن کے لیے نام بنام دعا کرے کہ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِفُلَانٍ وَّفُلَانٍ پس سعی کرے کہ آنسو بھر آویں آنکھ میں کہ خدائے تعالیٰ بخشدیگا اور آتش جہنم اسپر حرام ہوگی ہرگز خوار نہ دیکھے گا ہر قطرہ اشک دریائے آتش کو بجھاتا ہے بعد اسکے رکوع اور سجدے کرکے نماز کو تمام کرے کیونکہ یہ نماز وتر ایک ہی رکعت کی نماز ہے بعد اسکے دعا مانگے کہ دعا اسوقت کی مستجاب ہے اور یہ بھی جان تو کہ نماز شب بلکہ کل نمازیں سنتی بیٹھ کر بھی پڑھ سکتا ہے پس بعد انفراغ نماز شب کے قریب صبح صادق دو رکعت نماز نافلہ صبح پڑھے رکعت اول میں بعد الحمد کے قل یا ایہا الکافرون دوسری رکعت میں بعد الحمد کے قل ہو اللہ پڑھ کے حاجت طلب کرے پھر سجدۂ شکر کرکے نماز صبح بجا لائے

## باب نواں بیان ثواب و طریق نماز حضرت جعفر طیارؓ میں

روایات معتبرہ میں وارد ہے کہ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اگر ہر روز یہ نماز پڑھے بہتر ہے واسطے تیرے دنیا سے اور جو کچھ کہ دنیا میں ہو اور جو گناہ کہ درمیان دو نماز کے صادر ہوئے ہوں گے وہ سب بخشے جائیں گے اگر ہر جمعہ میں پڑھے یا ہر مہینہ میں ایک مرتبہ یا برس دن میں ایک مرتبہ پڑھے تو گناہ اسکے خدا بخشدیگا تیسری روایت میں وارد ہو فرمایا اگر ہو سکے ہر روز یہ نماز پڑھے اگر نہ ہو سکے ہفتہ میں اگر یہ بھی ممکن نہو مہینے میں پڑھے اگر یہ بھی دشوار ہو برس دن میں پڑھے اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو عمر بھر میں ایک مرتبہ پڑھے کہ خدا تعالیٰ گناہان

نماز جعفر طیار برائے حاجات ضروری

برائے حاجت

صغیرہ و کبیرہ تازہ و کہنہ اور عمداً و سہواً اسکے بخشے گا اگر کوئی حاجت درپیش ہو تو یہ نماز پڑھ کے دعا
کرے فوراً حاجت بر آوے گی طریق نماز یہ ہے کہ اول نیت کرے کہ چار رکعت نماز حضرت جعفر طیارؑ
کی پڑھتا ہوں میں سنت قربۃً الی اللہ پھر تکبیرۃ الاحرام کہے پہلی رکعت میں بعد الحمد کے سورۂ
اذا زلزلت الارض پڑھے بعد اسکے پندرہ مرتبہ تسبیحات اربعہ یعنی سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ
وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ کہکے رکوع میں جائے اور دس مرتبہ رکوع میں بھی یہی تسبیحات
اربعہ پڑھے اور سیدھا کھڑا ہو کر دس مرتبہ پھر یہی تسبیح پڑھکر سجدے میں جائے اور دس مرتبہ
سجدے میں بھی یہی تسبیح پڑھے پھر سجدے سے اُٹھ کے بیٹھے اور دس مرتبہ یہی تسبیح پڑھے
پھر دوسرے سجدہ میں جاکر دس مرتبہ یہی پڑھے اور دوسرے سجدے سے اُٹھے تو دس مرتبہ
یہی پڑھے اور کھڑا ہو دوسری رکعت میں الحمد کے بعد سورۂ والعادیات پڑھ کر پندرہ مرتبہ
تسبیح مذکورہ پڑھ کر قنوت پڑھے اور رکوع میں جائے جس طور سے اول رکعت میں بیان ہوا
رکوع اور سجود میں تسبیحات اربعہ پڑھے اور تشہد اور سلام کہکر دونوں رکعت تمام کرے بعد اسکے اور
دو رکعت پڑھے اب نیت کی حاجت نہیں وہی نیت اول کافی ہے پہلی رکعت میں بعد الحمد
کے سورۂ اذا جاء دوسری رکعت میں بعد الحمد کے سورۂ قل ہو اللہ پڑھے جس طور سے مذکور
ہوا تسبیحات اربعہ پڑھے اور سنت ہی کہ آخر سجدے میں چوتھی رکعت کے بعد تسبیحات اربعہ
پڑھ کے یہ دعا پڑھے سُبْحَانَ مَنْ لَبِسَ الْعِزَّ وَالْوَقَارَ سُبْحَانَ مَنْ تَعَطَّفَ بِالْمَجْدِ
وَتَكَرَّمَ بِهٖ سُبْحَانَ مَنْ لَا يَنْبَغِي التَّسْبِيحُ اِلَّا لَهٗ سُبْحَانَ مَنْ اَحْصٰى كُلَّ شَيْءٍ عِلْمُهٗ
سُبْحَانَ ذِي الْمَنِّ وَالنِّعَمِ سُبْحَانَ ذِي الْقُدْرَةِ وَالْكَرَمِ سُبْحَانَ ذِي الْعِزَّةِ وَالْفَضْلِ
سُبْحَانَ ذِي الْقُوَّةِ وَالطَّوْلِ وَالْاَمْرِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِمَعَاقِدِ الْعِزِّ مِنْ عَرْشِكَ
وَمُنْتَهَى الرَّحْمَةِ مِنْ كِتَابِكَ وَبِاسْمِكَ الْاَعْظَمِ وَكَلِمَاتِكَ التَّامَّاتِ الَّتِيْ تَمَّتْ
صِدْقًا وَعَدْلًا اَنْ تُصَلِّيَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ پس حاجت طلب کرے وارد ہی کہ بعد فراغ
نماز کہے یَا رَبِّ یَا رَبِّ بقدر ایک سانس یَا رَبَّاهُ یَا رَبَّاهُ بقدر ایک سانس رَبِّ رَبِّ
بقدر ایک سانس یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ بقدر ایک سانس یَا حَیُّ یَا حَیُّ بقدر ایک سانس یَا رَحِیْمُ
یَا رَحِیْمُ بقدر ایک سانس یَا رَحْمٰنُ یَا رَحْمٰنُ بقدر ایک سانس یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

سات مرتبہ بعد اسکے یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَفْتَتِحُ الْقَوْلَ بِحَمْدِكَ وَاَنْطِقُ بِالثَّنَاءِ عَلَيْكَ
وَاُمَجِّدُكَ وَلَا غَايَةَ لِمَجْدِكَ وَاُثْنِيْ عَلَيْكَ وَمَنْ يَّبْلُغُ غَايَةَ ثَنَائِكَ وَاَمَدَ مَجْدِكَ
وَاَنّٰى لِخَلِيْقَتِكَ كُنْهُ مَعْرِفَةِ مَجْدِكَ وَاَيَّ زَمَنٍ لَمْ تَكُنْ مَمْدُوْحًا بِفَضْلِكَ مَوْصُوْفًا
بِمَجْدِكَ عَوَّادًا عَلَى الْمُذْنِبِيْنَ بِحِلْمِكَ تَخَلَّفَ سُكَّانُ اَرْضِكَ عَنْ طَاعَتِكَ فَكُنْتَ
عَلَيْهِمْ عَطُوْفًا بِجُوْدِكَ جَوَادًا بِفَضْلِكَ عَوَّادًا بِكَرَمِكَ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْمَنَّانُ
ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وارد ہے ہرگاہ کسی کو حاجت ضروری ہو نماز جعفر طیار پڑھ کر یہ دعا
پڑھے اور حاجت اپنی طلب کرے خدا سے انشاء اللہ تعالیٰ بعنایات الٰہی بر آوے گی اور اگر
سورہ ہائے مذکورۂ بالا یاد نہ ہوں تو چاروں رکعتوں میں سورۂ قل ہو اللہ پڑھ سکتے ہیں

## باب دسواں بیان میں نکالنے آب چاہ کے

باب دسواں
احکام چاہ

جو وقت کہ کوئی چیز کنوئیں میں گرے موافق مقررہ شرع کے ڈول پانی کے کھینچیں بعد نکالنے
اُس چیز کے لیکن اگر پانی متغیر ہوا ہو اس چیز کے گرنے سے پس اول اسقدر کھینچیں کہ تغیر اُسکا
برطرف ہو جائے بعد اسکے مقدار مقررہ اس چیز کی کھینچیں اور ڈول معتاد اس کنوئیں کے ہو یا
موافق معتاد اس شہر کے ہو اس سے پانی کھینچیں پس[1] اگر اونٹ یا بیل کنوئیں میں مرے یا شراب
یا تاڑی وغیرہ یا منی یا خون حیض ونفاس یا استحاضہ کنوئیں میں گرے تو تمام پانی نکال ڈالے
بعض نے کہا خون کافر اور سور اور کتے کا بھی یہی حکم ہے اور جو سب پانی نکالنا ممکن نہو تو واجب
ہے چار مرد باری سے کھینچیں صبح صادق سے شام تک اسطرح سے کہ اول دو مرد کھینچیں جب
وہ تھک جاویں تب دو اور کھینچیں عورت و خنثیٰ و اطفال نہ ہوں اور اگر گھوڑا یا گدھا یا خچر یا گائے
مرجائے تو بقدر ایک کُر پانی کھینچیں اور اسمیں سارا پانی نکالنا احوط لکھا ہے اور مقدار کُر ساڑھے
تین بالشت لمبائی اور اسی قدر چوڑائی اور اتنی ہی گہرائی ہے متعارف بالشت سے اور وزن آب

[1] آب چاہ ملاقات نجاست سے نجس نہیں ہوتا جب تک کہ تغیر نہ ہو جو مقداریں نزح آب کی مرقوم ہیں وہ بنا بر
استحباب کے ہیں جسمیں اکثر موافق روایات ہیں اور بعض ایسی ہیں جنکے متعلق روایات نہیں ملتے مگر موافق مشہور ہیں
اگر اس پر عمل در آمد کیا جائے تو کوئی مضائقہ نہیں ۱۲ منہ

گز کا انگریزی من سے دس من ساڑھے چودہ سیر ہوتا ہے اور من چالیس سیر کا اور سیر اسی روپیہ چہرہ دار کا اگر آدمی مسلمان کنویں میں مرجائے تو ستر ڈول کھینچیں خواہ مرد ہو خواہ عورت جوان ہو یا لڑکا اگر کافر مرجائے تو بہتر ہے تمام پانی کھینچیں اگر کافر کنویں میں اُترے تو اُسمیں اختلاف کیا ہی بعض نے کہا ہی بملاقات نجاست آب چاہ نجس نہیں ہوتا ہے بعضوں نے کہا ہی سارا پانی نکالیں بعض نے کہا ہی چالیس ڈول کھینچیں اسواسطے کہ کتاب حلیۃ المتقین میں لکھا ہی کہ اگر وہ چیز کنویں میں گرے جسکی شرع میں تصریح نہو تو تمام پانی کھینچیں چالیس ڈول بھی لکھا ہی اگر خون اتنا کہ ذبح کرنے بکری سے نکلتا ہے گرے پچاس ڈول کھینچیں اگر گوہ گیلا یا سوکھا کنویں میں گرے تو پچاس ڈول کھینچیں اگر چھتر نکل جائے باہر نکال کر دس ڈول کھینچیں ظاہرا یہیں بھی لکھا ہی اگر خون مانند ذبح مرغ کے گرے دس ڈول کھینچیں مگر احوط ہے کہ خون برابر ذبح مرغ اور کبوتر یا مثل انکے کے لیے بیس یا تیس ڈول کھینچیں اگر کتا یا بلی یا اور جانور مرے کہ جثہ میں اُنکے برابر ہو یا وسط میں ہو تو مشہور ہی کہ چالیس ڈول کھینچیں اور واسطے مرنے کتے کے بہتر ہے کہ تمام پانی کھینچیں اگر چینا نکلے تو ساٹھ ڈول کھینچیں اگر گوسفند گرے بہتر ہے کہ چالیس ڈول کھینچیں مگر جب کہ مرجائے اور اگر زندہ نکلے تو کچھ نہیں اگر پیشاب مرد کا گرے تو چالیس ڈول کھینچیں اور روایت صحیح میں وارد ہی کہ تمام پانی نکالیں اور واسطے بول لڑکے کے کہ دودھ نہ پیتا ہو جب تک کہ بالغ نہو سات ڈول کھینچیں اگر شیر خوار ہو تو ایک ڈول لکھا ہے اور روایت صحیح میں وارد ہی کہ واسطے بول دختر کے تمام پانی کھینچیں اگر جنب کنویں میں اُترے اور بدن اُسکا پاک ہو تو سات ڈول کھینچیں اور واسطے جانور کے کبوتر سے شتر مرغ تک سات ڈول کھینچیں اور اگر چوہا مرجاوے اور بکھر گیا ہو سات ڈول ورنہ اگر پوست یا پیٹ پھٹا ہو پانچ ڈول کھینچیں ظاہرا اگر چھپکلی مرجائے تو سات ڈول کھینچیں اگر چڑیا یا مثل اسکے مرجائے تو بہتر ہے کہ تین ڈول کھینچیں اگر سانپ یا بچھو مرے تو تین ڈول اگر گوہ گھر کی مرغی کا گرے تو پانچ ڈول اگر گوہ اس جانور کا گرے کہ گوشت اُسکا کھاویں نجس نہو گا اگر کئی چیزیں نجاست سے کنویں میں گری ہوں تو موافق مقررہ ہر نجاست کے ڈول کھینچیں

ــــــــــ

۱؎ گذشتہ حاشیہ میں تفصیل ذکر ہو چکی ۱۲ منہ مدظلہ

باب گیارھواں

# باب گیارھواں بیان دعائے ہلال و نماز وغیرہ و تاریخہائے نحس ہر ماہ

جاننا چاہیے کہ جسوقت نظر پڑے طرف ماہ نو کے حرکت نہ کرے جب تک کہ سات مرتبہ سورہ الحمد نہ پڑھ چکے اسواسطے کہ درد چشم کے لیے امان ہے اور جو شخص ادرک پنیر کھائے حاجتیں روا ہونگی اور جو چیزیں کہ ہر ماہ نو میں دیکھنا چاہیے وہ بیان ہوتی ہیں اور ہر مہینے میں جو تین تاریخیں نحس اکبر ہیں وہ ہر مہینے کے اوپر لکھی ہیں اور کوئی کام کرنا ان تاریخوں میں اچھا نہیں

| | | |
|---|---|---|
| محرم سورہ کہف یا سبزہ یا سونا یا چاندی یا فیروزہ دیکھے | صفر سورہ حمعسق یا آئینہ یا آب یا انگوٹھی یا ہتھیلی دیکھے | ربیع الاول قد سمع اللہ یا آئینہ یا آب رواں یا روے خوب |
| ربیع الثانی سورہ تبارک الذی یا جواہر یا اسپ یا گوسفند | جمادی الاول سورہ مزمل یا روے پسران یا روپیہ یا چاندی | جمادی الاخری سورہ مدثر یا فرزند یا بوڑھا |
| رجب سورہ یسین یا پھول یا قرآن مجید یا ہتھیلی | شعبان سورہ جن یا سبزہ یا کپڑا انگین یا منہ پسر نکوکار کا | ماہ رمضان سورہ محمد یا تلوار یا اہل و عیال یا بوڑھا محتشم |
| شوال سورہ فتح یا ہتھیلی یا آب فیروزہ یا سبزہ | ذیقعدہ سورہ نسا یا آئینہ یا صحرا یا پہاڑ یا روئے پسر خوبصورت | ذیحجہ سورہ حجر یا نیکو صورت یا آب رواں یا روے دختر خوبصورت |

اور روایت ہے ہر مہینے میں یہ تاریخیں نحس اصغر ہیں ہر کام میں پرہیز لازم ہے تیسری پانچویں تیرھویں سولھویں اکیسویں چوبیسویں پچیسویں دعائے ہلال اشارہ کرے طرف چاند کے اور کہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَیُّھَا الْخَلْقُ الْمُطِیْعُ الدَّآئِبُ السَّرِیْعُ الْمُتَرَدِّدُ فِیْ مَنَازِلِ التَّقْدِیْرِ الْمُتَصَرِّفُ فِیْ فَلَکِ التَّدْبِیْرِ اٰمَنْتُ بِمَنْ نَوَّرَ بِکَ الظُّلَمَ وَاَوْضَحَ بِکَ الْبُھَمَ وَجَعَلَکَ اٰیَۃً مِّنْ اٰیَاتِ مُلْکِہٖ وَعَلَامَۃً مِّنْ عَلَامَاتِ سُلْطَانِہٖ وَامْتَھَنَکَ بِالزِّیَادَۃِ وَالنُّقْصَانِ وَالطُّلُوْعِ وَالْاُفُوْلِ وَالْاِنَارَۃِ وَالْکُسُوْفِ فِیْ کُلِّ ذٰلِکَ اَنْتَ لَہٗ مُطِیْعٌ وَاِلٰی اِرَادَتِہٖ سَرِیْعٌ سُبْحَانَہٗ مَا اَعْجَبَ مَا دَبَّرَ فِیْ اَمْرِکَ وَاَلْطَفَ مَا صَنَعَ فِیْ شَاْنِکَ جَعَلَکَ مِفْتَاحَ شَھْرٍ حَادِثٍ لِاَمْرٍ حَادِثٍ فَاَسْئَلُ اللّٰہَ رَبِّیْ وَرَبَّکَ وَخَالِقِیْ وَخَالِقَکَ وَمُقَدِّرِیْ

۱ واضح ہو کہ تیرھویں رجب کی نحوست بسبب ولادت باسعادت جناب امیرؑ کے زائل ہوئی ۱۲

تاریخہائے نحس اصغر

دعائے ہلال

وَمُقَدِّرَكَ وَمُصَوِّرَكَ اَنْ يُصَلِّيَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَنْ يَّجْعَلَكَ هِلَالَ
بَرَكَةٍ لَا تَمْحَقُهَا الْاَيَّامُ وَطَهَارَةٍ لَا تُدَنِّسُهَا الْاٰثَامُ هِلَالَ اَمْنٍ مِّنَ الْاٰفَاتِ وَسَلَامَةٍ
مِّنَ السَّيِّئَاتِ هِلَالَ سَعْدٍ لَا نَحْسَ فِيْهِ وَيُمْنٍ لَا نَكَدَ مَعَهٗ وَيُسْرٍ لَا يُمَازِجُهٗ عُسْرٌ
وَخَيْرٍ لَا يَشُوْبُهٗ شَرٌّ هِلَالَ اَمْنٍ وَّاِيْمَانٍ وَّنِعْمَةٍ وَّاِحْسَانٍ وَّسَلَامَةٍ وَّاِسْلَامٍ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاجْعَلْنَا مِنْ اَرْضٰى مَنْ طَلَعَ عَلَيْهِ وَاَزْكٰى مَنْ نَظَرَ
اِلَيْهِ وَاَسْعَدَ مَنْ تَعَبَّدَ لَكَ فِيْهِ وَوَفِّقْنَا فِيْهِ لِلتَّوْبَةِ وَاعْصِمْنَا فِيْهِ مِنَ الْحَوْبَةِ وَ
احْفَظْنَا فِيْهِ مِنْ مُّبَاشَرَةِ مَعْصِيَتِكَ وَاَوْزِعْنَا فِيْهِ شُكْرَ نِعْمَتِكَ وَاَلْبِسْنَا فِيْهِ
جُنَنَ الْعَافِيَةِ وَاَتْمِمْ عَلَيْنَا بِاسْتِكْمَالِ طَاعَتِكَ فِيْهِ الْمِنَّةَ اِنَّكَ الْمَنَّانُ الْحَمِيْدُ
وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ

## اور یہ نقوش[1] مشہور ہیں کہ چاند دیکھنے کے وقت دیکھے

نقوش برائے دیدن ماہ نو

| | |
|---|---|
| لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ | لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ |
| مُوسٰى كَلِيْمُ اللّٰهِ | اِبْرَاهِيْمُ خَلِيْلُ اللّٰهِ |
| لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ | لا اله الا الله |
| عيسىٰ روح الله | محمد رسول الله |
| يا الله يا رحمٰن | يا رحيم يا كريم |
| يا قادر ۵۱۳ ۹ | يا الله ۹۵ هے |
| يا حى لده ولد | ۹۴۵ هـ هـ<br>محمد ۵۵۹۲ |
| ۵ ع ۱۲<br>يا قيوم ۱۴ ۱۱۳ | ۲۹۱۴ لا ع ع ۵<br>۱۱۲۱۴ ۸۰۲۲ |

۱۲۲۳ ۱۲۲۴ [illegible]

لا اله الا الله محمد رسول الله
صلى الله عليه وآله الطاهرين
على ولى الله وصى رسول الله
صلى الله عليه حقا حقا حقا
لا اله الا الله ابراهيم خليل الله

ه ه هه ۶۶۶۶۶۶۶ لا هى ص عم

بسم الله الرحمٰن الرحيم ۱۱ اصند

مد سوہ الس مهطر مهطر علج وح سلج ملح صلحا

| | | |
|---|---|---|
| هلج | هلج | هلج |
| هلج | هلج | هلج |
| هلج | هلج | هلج |
| [illegible] | هلج | هلج هلج |

| | | | |
|---|---|---|---|
| هلج | هلج | هلج | هلج |
| هلج | هلج | هلج | هلج |

دعا و نماز روز اول ہر ماہ روایت ہے کہ پہلی تاریخ ہر ماہ کی دو رکعت نماز پڑھے رکعت اول میں بعد الحمد کے تیس بار قل ہو اللہ دوسری رکعت میں بعد الحمد تیس بار انا انزلناہ پڑھے بعدہ کچھ تصدق دیوے گویا اُسنے سلامتی اس ماہ میں خریدی کہ جمیع آفات سے محفوظ رہے گا بعد نماز یہ آیات پڑھے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِي الْاَرْضِ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا وَيَعْلَمُ مُسْتَقَرَّهَا وَمُسْتَوْدَعَهَا كُلٌّ فِيْ كِتَابٍ مُّبِيْنٍ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَاِنْ

[1] نقوش مذکورہ کسی معتبر کتاب میں آج تک نظر قاصر سے نہیں گذرے ۱۲ س

یمسسک اللہ بضر فلا کاشف لہ الا ھو وان یردک بخیر فلا راد لفضلہ یصیب بہ
من یشاء من عبادہ وھو الغفور الرحیم بسم اللہ الرحمن الرحیم سیجعل اللہ
بعد عسر یسرا ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ حسبنا اللہ ونعم الوکیل وافوض
امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین
رب انی لما انزلت الی من خیر فقیر رب لا تذرنی فردا وانت خیر الوارثین ؕ
اور جو کہ تین روز تیرھویں و چودھویں و پندرھویں کو روزہ رکھے لکھا جاویگا نامہ اعمال میں
اُسکے عوض روزہ اول کے ثواب روزہ دس ہزار برس کا اور دوسرے روزے میں
ثواب روزہ تیس ہزار برس کا اور تیسرے روزے میں ثواب روزہ سو ہزار برس کا۔

## باب بارھواں بیان میں تاریخہائے نیک و بد ہر ماہ کے

علی بن طاؤس نے جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ پہلی تاریخ مبارک
ہے پیدا کیا اس روز خدا نے آدمؑ کو اور مبارک ہے واسطے طلب حاجات کے اور جانا نزدیک
بادشاہ کے اور طلب علم اور خواستگاری کرنا عورت کا اور سفر کرنا اور خرید و فروخت باہم کرنا و
جانور کا لینا خوب ہے اور اگر بندہ یا حیوان گم ہوجائے تو آٹھ روز میں ہاتھ آئیگا اگر بیمار ہوجائے
شفا پائیگا اگر فرزند اس دن پیدا ہوگا تو بابرکت و فراخ روزی ہوگا اور خواب پہلی شب کا
صحیح نہیں ہے دوسری تاریخ نیک ہے حضرت حواؑ پیدا ہوئیں شایستہ ہے خواستگاری عورت
کرنا گھر بنا کرنا تمسکات و قبالجات لکھنا طلب حاجات کرنا اور اختیار کرنا کاروبار کا بہتر ہے
اور جو اس دن میں اول روز بیمار ہوجائے سبک ہوگی بیماری بہ نسبت آخر روز کے اور جو فرزند
اس دن پیدا ہوگا نیک تربیت پائیگا اور خواب دوسری شب کا صحیح نہیں ہے تیسری
تاریخ نحس ہے جناب آدمؑ و حواؑ بہشت سے زمین پر اتارے گئے حتی الامکان ہر کام سے
پرہیز کرے جو بندہ کہ اس دن بھاگے ہاتھ آئیگا جو کہ بیمار ہوگا مشقت میں پڑیگا اگر فرزند پیدا
ہوگا روزی اسکی فراخ و عمر دراز ہوگی یہ روز گراں ہے کسی کام کے لیے خوب نہیں اور خواب
کی اس شب کے تعبیر برعکس ہے چوتھی تاریخ نیک ہے حضرت ہابیل بن آدم پیدا ہوئے ہیں

نیک ہی براے زراعت و بناے عمارت و شکار و جانور لینے کے اور سفر کرنا مکروہ ہے خوف
قتل ہی یا مال اسکا چور لیجا دیں یا کوئی بلا نازل ہو اور جو فرزند کہ اس روز پیدا ہوگا شایستہ و مبارک
ہوگا تا زندگی اور جو کہ بھاگ جاے ملنا اسکا دشوار ہوگا ایسی جگہ پناہ لیگا کہ ہاتھ نہ آویگا اور
اس شب کا خواب صحیح ہے مگر تعبیر اسکی دیر میں ظاہر ہوتی ہی پانچویں تاریخ نحس ہی کہ قابیل
اسی روز پیدا ہوا ہے اور اسی روز قابیل نے اپنے بھائی ہابیل کو قتل کیا کوئی کام اس دن
نکرے نہ گھر سے نکلے اور اگر اس روز قسم جھوٹ کھاے گا سزا پائیگا اور جو اس روز پیدا ہوگا
حال اسکا نیک ہوگا اور اس شب کا خواب صحیح ہے مگر تعبیر بدیر ظاہر ہوگی چھٹی تاریخ شایستہ ہے
واسطے بر آنے حاجات کے اور خواستگاری کرنا عورت کا اور سفر کرنا دریا و صحرا کا خوب ہے پھر آئیگا
طرف اپنے اہل کے جنکو کہ دوست رکھتا ہی اور نیک ہے خرید جانور کے لیے اور جو کہ اس روز
پیدا ہوگا نیک تربیت پائیگا آفات سے سلامت رہیگا اور براے شکار و طلب معاش اور
ہر حاجت کے شائستہ ہی اور خواب اگر دیکھے بعد ایک روز یا دو روز کے اثر ظاہر ہوگا کیونکہ اس شب
کا خواب سچا ہوتا ہے ساتویں تاریخ ہمہ کار کو شائستہ ہے جو کہ مشق کتابت اس روز شروع
کرے بہ نیکی کمال کو پہونچے اور جو بناے عمارت دعوی کریگا عاقبت و انجام نیکو تر ہوگا اور
جو لڑکا پیدا ہوگا تربیت نیک پائیگا روزی فراخ ہوگی شکار و طلب روزی کرنا بھی وارد ہی اور
اس شب کا خواب سچا ہوتا ہے آٹھویں تاریخ شائستہ ہی ہر حاجت کے لیے خرید و فروخت کے لیے
بھی اگر بادشاہ پاس جاے حاجت روا ہوگی اور مکروہ ہے اس روز سفر دریا و خشکی کرنا لڑائی پر
جانا اور جو لڑکا پیدا ہوگا شائستہ ہوگا اور جو کہ بھاگے گا اُسکو کوئی نہ پاسکے گا مگر بمشقت بسیار
اور جو کہ راہ بھول جاویگا نہ پائیگا مگر بمشقت بسیار اور جو کہ اس روز بیمار ہوگا سختی اٹھاویگا اور
اس شب کا خواب سچا ہے نویں تاریخ نیک ہی جس امر کے لیے ارادہ کرے خوب ہوگی پس ابتدا
کرے اس دن کاموں کی قرض لے زراعت کرے درخت لگاے اور اگر دشمن سے لڑے
غالب آئیگا جو کہ سفر کرے مال بہت پائیگا اور خیر و نیکی دیکھے گا اگر دشمن سے گریز کرے تو نجات
پائیگا اور جو کہ بیمار ہوگا بیماری اسکی سنگین ہوگی جو کہ اس روز کھو جاے بزودی ہاتھ آئیگا اور
جو فرزند پیدا ہویگا شائستہ ہوگا اور بہمہ حال توفیق پائیگا اور اس شب کے خواب کی تعبیر

برعکس ہے و بروایتے اس شب کے خواب کی تعبیر اُسی روز ظاہر ہوگی دسویں تاریخ نیک ہے
برائے خرید و فروخت اور سفر کرنا خوب ہے اس روز حضرت نوحؑ متولد ہوئے جو لڑکا پیدا ہوگا بہت
منعم و فراخ روزی ہوگا اور گم شدہ پیدا ہوگا بھاگا ہوا ہاتھ آئیگا اور جو کہ اس روز بیمار ہوئے سزاوار
ہے کہ وہ وصیت کرے اور زراعت اور خریدنا اور بیج کا بونا نیک ہے اور اس شب کا خواب جھوٹا
ہوتا ہے اور بروایتے اس شب کے خواب کی تعبیر بیس روز میں ظاہر ہوگی گیارھویں تاریخ شایستہ
ہے ہر کام کے لیے حضرت شیثؑ کے تولد کا روز ہے بیچ خرید و فروخت و سفر کرنا بہتر ہے مگر پرہیز
کرے جانے سے بادشاہ پاس اور جو بھاگ جاوے بزودی ہاتھ آئیگا اور جو کہ بیمار ہوگا امید ہے
کہ بزودی شفا پائیگا اور جو لڑکا پیدا ہوگا بہ نیکی زندگی کریگا و لیکن نہ مریگا جبتک کہ پریشانی نہ
دیکھے اور خواب اس شب کا صحیح ہے مگر تعبیر اسکی دیر میں ظاہر ہوگی اور بروایتے تین روز میں ظاہر ہوگی
بارھویں تاریخ شایستہ ہے خواستگاری عورت کیلیے دکان کھولنا شریک ہونا سفر دریا کرنا خوب
ہے اور اس روز دو آدمی آپس سے جدا نہوں اور جو بیمار ہوگا امید شفا ہے اور جو لڑکا کہ پیدا ہوگا
باسانی تربیت پائیگا اور عمر اسکی بہت دراز ہوگی اور پریشان نہ رہے گا اور بھاگا ہوا ہاتھ آئیگا اور
خواب اس شب کا صحیح ہے مگر تعبیر اسکی بدیر ظاہر ہوگی تیرھویں تاریخ نحس ہے پرہیز کر لڑنے سے
اور بادشاہ پاس جانے و سر تراشی و روغن سر میں ملنے سے اور جو بھاگے ہاتھ نہ آئیگا اور بیمار سختی
میں پڑیگا اور فرزند جو پیدا ہوگا چنداں زندگانی نکریگا اور خواب جو دیکھے گا اثر اسکا نو روز تک
میں ظاہر ہوگا اور بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہوتا ہے چودھویں تاریخ نیک ہے ہر کام
کے لیے جو فرزند اس روز پیدا ہوگا ظالم ہوگا اور طلب علم اور خرید و فروخت اور سفر کرنا اور قرض لینا
اور کشتی پر سوار ہونا نیک ہے اور بھاگا ہاتھ آئیگا بیمار صحت پائیگا اور بروایتے فرزند جو پیدا ہوگا اُسکی
عمر دراز ہوگی اور طلب علم میں رغبت کریگا اور آخر عمر بہت مالدار ہوگا خوشنویس و عقلمند ہوگا اور خواب
جو دیکھے گا بعد چھبیس یا چالیس روز کے اثر اسکا ظاہر ہوگا اور بروایتے خواب اس شب کا جھوٹا ہوتا
ہے پندرھویں تاریخ نیک ہے ہر امر کے لیے مگر قرض دینا و لینا بد ہے جو کہ بیمار ہوئے گا جلد
صحت پائیگا جو کہ بھاگے گا جلد ہاتھ آویگا جو فرزند کہ پیدا ہوگا گونگا یا زبان میں اُسکی کچھ عیب
ہوگا اور جو کہ خواب دیکھے گا بعد تین روز کے اثر اسکا ظاہر ہوگا اور بروایتے تعبیر اسکی برعکس ظاہر

ہوگی سولھویں ۱۶ تاریخ نحس ہو کسی کام کے لیے خوب نہیں مگر عمارت بنا کرنا خوب ہو جو کہ سفر کرے
ہلاک ہوگا اور جو کہ بھاگے گا بزودی پھریگا جو کہ راہ گم کریگا سلامت رہیگا جو کہ بیمار ہوئیگا
شفا پاویگا جو فرزند کہ پیش از زوال پیدا ہوگا دیوانہ ہوگا اگر بعد زوال پیدا ہوگا تو انجام اسکا اچھا
ہوگا اور خواب دیکھے گا بعد دو روز کے اثر اسکا ظاہر ہوگا اور بروایتے دیر میں ظاہر ہوگا۔
سترھویں تاریخ میانہ ہے پرہیز کرنا زراعت اور قرض دینے لینے سے اگر قرض دیگا وصول نہوگا
جو فرزند کہ پیدا ہوگا حال اسکا نیکو ہوگا اور روایت میں ہے کہ یہ روز گراں ہو طلب حاجات
نکرے و بروایتے شاخ لگانا اسدن موجب شفا ہو اور اس شب کا خواب سچا ہے مگر تعبیر
دیر میں ظاہر ہوگی اٹھارھویں ۱۸ تاریخ مبارک ہے جمیع کام کیلیے خرید و فروخت و زراعت و سفر
کرنا بہتر ہو اور جو کہ دشمن سے دشمنی کرے گا غالب آئیگا اسپر اگر کچھ مال قرض دیگا وصول ہوگا
بیمار شفا پائیگا جو فرزند کہ پیدا ہوگا حال اسکا نیک ہوگا اور اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس
ہے انیسویں ۱۹ تاریخ مبارک ہو حضرت اسحق پیدا ہوے ہیں شائستہ ہے سفر کے لیے اور
طلب روزی اور سعی کارہا اور حصول علم کے لیے بھی اور بد ہے خرید غلام اور جانور کیلیے اور
بھاگا اور گم شدہ بعد پندرہ روز کے پھر یگا فرزند جو پیدا ہوگا توفیق خیر پائیگا اور اس شب کے
خواب کی تعبیر برعکس ہو بیسویں ۲۰ تاریخ میانہ ہے نیک ہو واسطے سفر کرنے کے اور برلانے
حاجات کے اور عمارت بنا کرنا اور درخت لگانا اور جانور کا لینا اور جو کہ بھاگے گا ہاتھ آنا اُسکا
مشکل ہو جو کہ راہ بھول جائیگا ہلاکت اُٹھائیگا جو کہ بیمار ہوگا بیماری اُسکی سخت گذریگی
جو فرزند پیدا ہوگا بمشقت زندگانی کریگا اور اس شب کا خواب صحیح اور مؤثر ہے اکیسویں ۲۱
تاریخ نحس اور بہت بد ہے پس اس روز طلب حاجات نکر بادشاہ کے روبرو نہ جا جو کہ سفر کرے
خوف ہلاکت ہے جو فرزند کہ پیدا ہوگا پریشان و فقیر ہوگا حیوانات کا ذبح کرنا خوب ہے اور اس شب
کا خواب جھوٹا ہو بائیسویں ۲۲ تاریخ شائستہ ہے واسطے برآنے حاجات و خرید و فروخت کے
اور بادشاہ پاس جانا اور تصدق کرنا اس دن مقبول ہے اور بیمار بزودی شفا پائے گا
اور مسافر بعافیت پھریگا اور اس شب کا خواب سچا ہے اور تعبیر اسکی بہت نیک ظاہر ہوگی
تئیسویں ۲۳ تاریخ حضرت یوسف کا روز تولد ہے نیک ہو برائے طلب حوائج عورت کو جاہنا

تجارت کرنا بادشاہ پاس جانا خوب ہے اور جو کہ اس روز سفر کرے گا غنیمت پاویگا خیر
بہت دیکھے گا جو فرزند پیدا ہوگا نیکو تربیت پائیگا اور اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے
چوبیس ۲۴ تاریخ بہت نحس ہے فرعون پیدا ہوا ہے پس کسی کام کا ارادہ نہ کرے جو فرزند کہ پیدا
ہوگا سختی میں بسر کریگا اور توفیق خیر نہ پائیگا اور آخر عمر میں مارا جائیگا یا غرق ہوگا یا بیمار ہوگا
اور بیماری طول کھینچے گی اور اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے پچیسویں ۲۵ تاریخ نحس ہے پس
حفظ کر کسی کام کا ارادہ نہ کر کہ حق تعالی نے اس دن اہل مصر کو ہمراہ فرعون مبتلائے بلا کیا اور
بیمار کا حال بد ہوگا اور فرزند جو پیدا ہوگا فراخ روزی ہوگا لیکن بلائے سخت مبتلا ہوگا اور
آخر میں نجات پائیگا ایک روایت میں آیا ہے جو کہ اس روز بیمار ہوگا صحت پائیگا یا بمشکل
صحت پائیگا اور بروایت سلیمان شر سے اس روز کے پناہ خدا بنماز و دعا و تصدق لے اور اس
شب کا خواب جھوٹا ہے چھبیسویں ۲۶ تاریخ شائستہ ہے برائے سفر اور امر کے لیے جسکا کہ ارادہ کرے
مگر عورت کا چاہنا بد ہے اور اس روز جو کہ تزویج کرے گا درمیان زوجہ و شوہر کے جدائی
ہو جائیگی اسواسطے کہ اس روز دریا پھٹ گیا ہے واسطے حضرت موسیٰ کے اور اگر سفر سے کوئی پھرے
تو گھر میں داخل نہ ہوگا جو بیمار ہوئے گا حال اسکا بد ہوگا جو فرزند پیدا ہوگا عمر اسکی دراز ہوگی اور اس
شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے ستائیسویں ۲۷ تاریخ برائے ہمہ کار خوب ہے جو فرزند کہ
اس روز پیدا ہوگا خوش روزی اور طویل عمر باخیر ہوگا اور محبوب دلہائے مردم ہوگا اور
برائے سفر بہت نیک اور اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے اٹھائیسویں ۲۸ تاریخ سفر کو
نیک ہے اس روز حضرت یعقوبؑ پیدا ہوے ہیں جو فرزند پیدا ہوگا غمہائے عظیم اسکو پہونچیں گے
اور کسی مرض یا ضعف چشم میں مبتلا ہوگا جو خواب دیکھے گا اثر اسکا اسی روز ظاہر ہوگا بروایتے
تعبیر برعکس ظاہر ہوگی انتیسویں ۲۹ تاریخ خوب ہے جو فرزند کہ پیدا ہوگا بردبار ہوگا جو سفر کریگا
مال پائیگا اور اس روز وصیت نامہ نہ لکھے دوستوں کے دیکھنے کو جائے جو خواب دیکھے گا
اثر اس کا اسی روز ظاہر ہوگا بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے تیسویں ۳۰ تاریخ نیک ہے
خرید فروخت شادی نکاح کرنا خوب ہے جو فرزند پیدا ہوگا بردبار و مبارک ہوگا جو
بھاگے گا ہاتھ آئے گا اگر کوئی چیز کھو دے گا ہاتھ آئے گی اگر قرض دے گا جلد وصول ہوگا

اور اس شب کا خواب راست و صحیح و موء ثر ہے

## باب تیرھواں بیان ایّام ہفتہ کے نیک و بد میں

روز جمعہ دن اُسکا بہ زہرہ اور رات متعلق بہ قمر ہے یہ مبارک ترین روز اور بہترین عید ہے اور سنت ہے سر تراشنی اور ناخن اور شارب لینا حمام جانا اور پیش از زوال سفر نکرے مگر بعد نماز جمعہ مبارک ہے اور شاخ لگانا منع ہے بعض احادیث میں ہے کہ اُس روز ایک ساعت ہے کہ اگر اسمیں شاخ واقع ہو تو خون نہ تھمے گا اور موجب ہلاکت ہوگا اور حدیث معتبر میں ہے کہ ہرگاہ زیادتی خون کی بدن میں ہو تو آیۃ الکرسی پڑھ کے شاخ لگائے اور بعض روایات میں ہے کہ نورہ لگانا روز جمعہ کو باعث پیدا ہونے مرض جذام کا ہے اور سر تراشی سنت ہے اور فرمایا کہ خواستگاری و نکاح کرنا خوشبو لگانا کپڑے نئے پہننا اور قطع کرنا سر دھونا سنت ہے اور بعضے غسل کرنا سنت جانتے ہیں اور بعضے واجب[1] روز شنبہ دن اسکا متعلق ہے زحل اور رات متعلق بمریخ ہے مبارک ہے برائے جمیع کارہا خصوصاً سفر کرنا حدیث معتبر میں ہے کہ اگر اس روز پتھر اپنی جگہ سے جدا ہوگا خدا اسکو اپنی جگہ پر پھیر لائیگا وارد حدیث ہے کہ جو ناخن و شارب بروز شنبہ و پنجشنبہ لیوے تو درد دندان و درد چشم سے آرام رہیگا بروایتے شاخ لگانا بروز شنبہ موجب ضعف ہے اور نیا کپڑا قطع کرنا بد ہے روز یکشنبہ دن اُس کا بہ شمس اور رات بعطارد متعلق ہے میانہ ہے برائے اکثر کارہا موافق حدیث معتبر شاخ لگانا وقت عصر بہت نافع ہے اور برائے بنائے عمارت و عروسی خوب ہے اور سر تراشی اور حمام جانا اور ناخن کاٹنا اور نیا کپڑا قطع کرنا بد ہے روز دوشنبہ دن اُسکا بہ قمر اور رات بہ عطارد متعلق ہے نحس ترین روز ہائے ایام ہے تمام سال میں روز عاشورا سب دنوں سے نحس ہے اور ہفتہ میں روز دوشنبہ کہ بنی امیہ نے عید کی بسبب شہادت شہید کربلا کے اور اسی روز رسول خدا صلعم نے دنیا سے رحلت فرمائی کسی کام کو مبارک نہیں اور بعض روایات میں ہے کہ وقت عصر شاخ لگانا خوب ہے اور سفر کرنا اور کسی حاجت کے لیے جانا منع ہے مگر ناخن کاٹنا نیا کپڑا

[1] قول اصح یہ ہے کہ سنت موکدہ ہے ۱۲

قطع کرنا شاخ لگانا خوب ہی اگر اس دن کے شر سے محفوظ رہنا چاہے تو نماز صبح کی رکعت
اول میں سورۂ ہل اتیٰ پڑھے **روز سہ شنبہ** دن اسکا بمریخ اور رات بزہرہ متعلق ہی میانہ
ہے برائے اکثر کارہا اور سفر کرنا اور برائے حاجت جانا خوب ہے کہ اس روز خدا نے لوہا واسطے
حضرت داؤدؑ کے نرم کر دیا وارد حدیث ہی کہ اس روز ایک ساعت ہی اگر اسمیں اتفاق شاخ
لگانے کا ہوگا تو خون نہ تھمے گا اور اسکو ہلاک کریگا اور سر تراشی اور نیا کپڑا قطع کرنا بہت
بد ہے **روز چہارشنبہ** دن اسکا بعطارد اور رات بزہرہ متعلق ہی نحس ہی برائے اکثر کارہا
اور منع ہے شاخ لگانا نورہ لگانا سفر کرنا اور حدیث میں ہی کہ شاخ لگانا روز چہارشنبہ بہتر ہی
ہر گاہ قمر در عقرب ہو اور دن پینے مسہل و دوا کا ہے اور ناخن کاٹنا اور حمام جانا اور نیا کپڑا
قطع کرنا خوب ہی **روز پنجشنبہ** دن اسکا بمشتری اور رات اسکی بشمس متعلق ہی مبارک ہی
برائے ہمہ کار خصوصاً شاخ لگانا اور سر تراشی کرنا اور ناخن لینا موافق حدیث خوب ہی مگر
چاہیے کہ ایک ناخن برائے جمعہ رہنے دے کہ اس روز وہ ناخن تراشے کہ اسی طرح وارد
حدیث ہے اور جو روز پنجشنبہ آخر ماہ اول روز شاخ لگا وے درد بدن سے کھینچتا ہے
اور حضرت علیؑ سے مروی ہی کہ جو بندہ مومن روز پنجشنبہ کو بعد ظہر سے روز جمعہ تک مرے
فشار قبر سے امین ہوگا اور شفاعت اسکی واسطے گنہگاران کے بعد دمرمان قبیلہ ربیعہ اور
قبیلہ مضر کے مقبول ہوگی اور اس روز واسطے زیارت قبور مومنین کے جانا مستحب ہے
اور اس روز زیارت حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام کی پڑھنا باعث ثواب عظیم ہے
اور زیارت آپ کی باب زیارت میں مرقوم ہی اور اُس روز چار رکعت نماز وارد ہی
دو دو رکعت کر کے دو سلام سے پڑھے ہر رکعت میں سورۂ الحمد سات مرتبہ اور سورۂ انا انزلناہ
ایک مرتبہ جب چاروں رکعت پڑھ چکے تو سو مرتبہ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ
اور سو مرتبہ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی جِبْرَئِیْلَ کہے کہ عطا کریگا خدا اسکو جنت میں ستر ہزار قصر

**باب چودھواں**۔ یہ جدول تاریخہائے سعد ونحس و ولادت و شہادت حضرات معصومین علیہم السلام حسب مختار سرکار شریعتمدار حجۃ الاسلام جناب مولانا و مقتدانا سید ناصر حسین صاحب قبلہ دام ظلہ العالی بدوام الایام واللیالی تحریر کی گئی ہے۔ فقط۔

| تاریخ | نیک یا بد | کیفیت (ماہ محرم الحرام) | تاریخ | نیک یا بد | کیفیت (ماہ صفر المظفر) |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | بد | صرف دعا کیلیے نیک ہے، کیونکہ اسی تاریخ دعائے جناب زکریا قبول ہوئی (اقبال الاعمال) | ۱ | بد | نحس اکبر ہے سر امام حسینؑ داخل دمشق ہوا حضرت زیدؑ شہید ہوئے (تقویم المحسنین) |
| ۲ | بد | اس تاریخ جناب امام حسینؑ وارد کربلا ہوئے (ارشاد جناب مفید) | ۲ | بد | |
| ۳ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) پسر سعد بہر قتل امام حسینؑ وارد کربلا ہوا۔ | ۳ | بد | روز ظلم مسلم بن عقبہ سے باب کعبہ جلگیا دیواریں شق ہو گئیں (تواریخ [illegible]) |
| ۴ | بد | | ۴ | بد | |
| ۵ | بد | نحس اصغر ہے۔ (دیجار) | ۵ | بد | نحس اصغر ہے۔ (دیجار) |
| ۶ | بد | تیس ہزار اشقیا قتل امام حسینؑ کیلیے جمع ہو چکے تھے کربلا میں (لہوف) | ۶ | بد | |
| ۷ | بد | امام حسینؑ پر پانی بند ہوا۔ (ارشاد جناب مفید) | ۷ | بد | |
| ۸ | بد | | ۸ | بد | |
| ۹ | بد | اس تاریخ کو تاسوعا کہتے ہیں امام حسینؑ نرغۂ اعدا میں گھر گئے۔ | ۹ | بد | |
| ۱۰ | بد | روز عاشورہ نحس ترین ایام ہے فضائل روز عاشورہ سب غلط اور واہیات [illegible] | ۱۰ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۱۱ | بد | نحس اکبر ہے حضرت آدمؑ کی وفات ہوئی (تقویم المحسنین وبجار) | ۱۱ | بد | |
| ۱۲ | بد | | ۱۲ | بد | |
| ۱۳ | بد | نحس اصغر ہے۔ (دیجار) | ۱۳ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۱۴ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) | ۱۴ | بد | |
| ۱۵ | بد | | ۱۵ | بد | |
| ۱۶ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) | ۱۶ | بد | نحس اصغر ہے۔ (دیجار) |
| ۱۷ | بد | | ۱۷ | بد | |
| ۱۸ | بد | | ۱۸ | بد | |
| ۱۹ | بد | | ۱۹ | بد | |
| ۲۰ | بد | | ۲۰ | بد | بروایت تقویم المحسنین نحس اکبر ہے اور روز اربعین ہے زیارت امام حسینؑ مستحب ہے (مصباح طوسی) |
| ۲۱ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) | ۲۱ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۲ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) | ۲۲ | بد | |
| ۲۳ | بد | | ۲۳ | بد | حکومت بنی عباس شروع ہوئی (مصباح کفعمی) |
| ۲۴ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) | ۲۴ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۵ | بد | روز شہادت جناب امام زین العابدین علیہ السلام ہے (جناب مفید) | ۲۵ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۶ | بد | | ۲۶ | بد | |
| ۲۷ | بد | | ۲۷ | بد | |
| ۲۸ | بد | | ۲۸ | بد | روز وفات جناب رسالتمآب اور روز وفات امام حسنؑ ہے (مصباح طوسی) |
| ۲۹ | بد | | ۲۹ | بد | |
| ۳۰ | بد | | ۳۰ | بد | |

نحس اصغر تاریخیں ۳-۵-۱۳-۱۶-۲۱-۲۴-
نحس اکبر تاریخیں ۱۰-۱۱-۱۴-۲۲-

نحس اصغر تاریخیں ۵-۱۳-۱۶-۲۱-۲۴-۲۵-
نحس اکبر تاریخیں ۱-۱۰-۲۰-

## ماہ ربیع الاولیٰ

| تاریخ | نیک یا بد | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | نیک | ہجرت رسالتمآبؐ بجانب مدینہ و استراحت امیرالمومنینؑ بر فرش خوابِ رسولؐ (مصباح طوسی) |
| ۲ | بد | |
| ۳ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۴ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۵ | بد | نحس اصغر و انتقال جناب سکینہ بنت الحسینؑ (تہذیب الاسماء نووی) |
| ۶ | نیک | |
| ۷ | نیک | |
| ۸ | بد | روز وفات جناب امام حسن عسکری علیہ السلام (دیجار) |
| ۹ | نیک | روز قتل پسر سعد و عید شجاع روز مسرت ہے۔ |
| ۱۰ | بد | نحس اکبر ہے روز وفات جناب عبدالمطلبؑ، اسی تاریخ جناب رسالتمآبؐ نے ام المومنین خدیجہ سے عقد فرمایا (تقویم المحسنین و مصباح طوسی) |
| ۱۱ | نیک | |
| ۱۲ | نیک | |
| ۱۳ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۱۴ | نیک | یزید بن معاویہ قتل ہوا روز سرور ہے (مصباح طوسی) |
| ۱۵ | نیک | |
| ۱۶ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۱۷ | نیک | روز ولادت باسعادت جناب رسالتمآبؐ و امام جعفر صادقؑ ہے (دیجار) |
| ۱۸ | نیک | |
| ۱۹ | نیک | |
| ۲۰ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۲۱ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۲ | نیک | |
| ۲۳ | نیک | |
| ۲۴ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۵ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۶ | نیک | |
| ۲۷ | نیک | |
| ۲۸ | نیک | |
| ۲۹ | نیک | |
| ۳۰ | نیک | |

نحس اصغر تاریخیں ۳ - ۵ - ۱۳ - ۱۶ - ۲۱ - ۲۴ - ۲۵

نحس اکبر تاریخیں - ۴ - ۱۰ - ۲۰

## ماہ ربیع الآخریٰ

| تاریخ | نیک یا بد | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۲ | نیک | |
| ۳ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۴ | نیک | |
| ۵ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۶ | نیک | |
| ۷ | نیک | |
| ۸ | نیک | |
| ۹ | نیک | |
| ۱۰ | نیک | ولادت باسعادت امام حسن عسکریؑ ہے (مصباح طوسی) |
| ۱۱ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۱۲ | نیک | نماز حضر و سفر کا فرض مستقر ہوا۔ (مصباح طوسی) |
| ۱۳ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۱۴ | نیک | |
| ۱۵ | نیک | |
| ۱۶ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۱۷ | نیک | |
| ۱۸ | نیک | |
| ۱۹ | نیک | |
| ۲۰ | نیک | |
| ۲۱ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۲ | نیک | معتضد عباسی کا ۲۸۹ھ میں انتقال ہوا (تاریخ الخلفاء) |
| ۲۳ | نیک | |
| ۲۴ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۵ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۶ | نیک | |
| ۲۷ | نیک | |
| ۲۸ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۲۹ | نیک | |
| ۳۰ | نیک | |

نحس اصغر تاریخیں ۳ - ۵ - ۱۳ - ۱۶ - ۲۱ - ۲۴ - ۲۵ -

نحس اکبر تاریخیں ۱ - ۱۱ - ۲۸ -

## ماہ جمادی الاولیٰ

| تاریخ | نیک یا بد | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | نیک | ہارون رشید کا انتقال ہوا۔ (مجالس شوشتری) |
| ۲ | نیک | |
| ۳ | بد | نحس اصغر ہے۔ (بحار) |
| ۴ | بد | |
| ۵ | بد | نحس اصغر ہے (بحار) |
| ۶ | نیک | |
| ۷ | نیک | |
| ۸ | نیک | |
| ۹ | نیک | |
| ۱۰ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۱۱ | بد | نحس اکبر ہے ؍ |
| ۱۲ | نیک | |
| ۱۳ | بد | نحس اصغر ہے (بحار) |
| ۱۴ | بد | |
| ۱۵ | نیک | ولادت باسعادت امام زین العابدین ہے (مصباح طوسی) |
| ۱۶ | بد | نحس اصغر ہے (بحار) |
| ۱۷ | نیک | |
| ۱۸ | نیک | |
| ۱۹ | نیک | |
| ۲۰ | نیک | |
| ۲۱ | بد | نحس اصغر ہے (بحار) |
| ۲۲ | نیک | |
| ۲۳ | نیک | |
| ۲۴ | بد | نحس اصغر ہے (بحار) |
| ۲۵ | بد | نحس اصغر ہے ؍ |
| ۲۶ | نیک | |
| ۲۷ | نیک | |
| ۲۸ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۲۹ | نیک | |
| ۳۰ | نیک | |

نحس اصغر تاریخیں ۳-۵-۱۳-۱۶-۲۱-۲۴-۲۵
نحس اکبر تاریخیں ۱۰-۱۱-۲۰-

## ماہ جمادی الاخریٰ

| تاریخ | نیک یا بد | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۲ | نیک | |
| ۳ | بد | نحس اصغر ہے یہ روز وفات جناب سیدہ ہے (مصباح طوسی) |
| ۴ | نیک | |
| ۵ | بد | نحس اصغر ہے (بحار) |
| ۶ | نیک | خلیفہ اول مبتلائے مرض الموت ہوئے (صواعق ابن حجر) |
| ۷ | نیک | |
| ۸ | نیک | |
| ۹ | نیک | |
| ۱۰ | نیک | |
| ۱۱ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۱۲ | بد | نحس اکبر ہے ؍ |
| ۱۳ | بد | نحس اصغر ہے (بحار) |
| ۱۴ | نیک | |
| ۱۵ | نیک | عبد اللہ بن زبیر سنہ ۷۳ھ میں قتل ہوئے (مصباح طوسی) |
| ۱۶ | بد | نحس اصغر ہے (بحار) |
| ۱۷ | نیک | |
| ۱۸ | نیک | جناب آمنہ والدہ ماجدہ جناب پیغمبر خدا حاملہ ہوئیں (حیوٰۃ القلوب) |
| ۱۹ | نیک | |
| ۲۰ | نیک | روز عید ہے ولادت باسعادت جناب فاطمہ زہرا ہے (مصباح طوسی) |
| ۲۱ | بد | نحس اصغر ہے (بحار) |
| ۲۲ | نیک | بقول واقدی شب کو خلیفہ اول کا انتقال ہوا (صواعق ابن حجر) |
| ۲۳ | نیک | |
| ۲۴ | بد | نحس اصغر ہے (بحار) |
| ۲۵ | بد | نحس اصغر ہے ؍ |
| ۲۶ | نیک | |
| ۲۷ | نیک | خلیفہ اول کا انتقال ہوا بنا بر قول راجح (مصباح طوسی) |
| ۲۸ | نیک | |
| ۲۹ | نیک | |
| ۳۰ | نیک | |

نحس اصغر تاریخیں ۳-۵-۱۳-۱۶-۲۱-۲۴-۲۵-
نحس اکبر تاریخیں ۱-۱۱-۱۲-

## ماہ رجب المرجب

| تاریخ | نیک یا بد | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | نیک | ولادت باسعادت امام محمد باقرؑ ہے ۵۷ھ جناب نوح کشتی پر سوار ہوئے |
| ۲ | نیک | [illegible] |
| ۳ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) و روز وفات امام علی نقیؑ ہے (مصباح طوسی) |
| ۴ | نیک | |
| ۵ | نیک یا بد | نحس اصغر ہے (دیجار) روز ولادت امام علی نقیؑ ہے سنہ ۲۱۴ھ (مصباح طوسی) |
| ۶ | بد | |
| ۷ | نیک | |
| ۸ | نیک | |
| ۹ | نیک | |
| ۱۰ | نیک | ولادت باسعادت امام محمد تقیؑ ہے سنہ ۱۹۵ھ (مصباح طوسی) |
| ۱۱ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۱۲ | بد | نحس اکبر ہے 〃 |
| ۱۳ | نیک | روز عید عظیم ہے جناب امیر المومنینؑ خانہ کعبہ میں پیدا ہوئے (مصباح طوسی) |
| ۱۴ | نیک | |
| ۱۵ | نیک | عقد سیدۂ عالم امیر المومنینؑ سے ہوا جناب رسالتمآب شعب ابی طالب سے باہر [illegible] |
| ۱۶ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۱۷ | نیک | |
| ۱۸ | بد | وفات جناب ابراہیم صاحبزادہ جناب رسولخدا ہے (مصباح طوسی) |
| ۱۹ | نیک | معتمد عباسی کا سنہ ۲۷۹ھ میں انتقال ہوا (تاریخ الخلفا) |
| ۲۰ | نیک | |
| ۲۱ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۲ | نیک | معاویہ نے انتقال کیا (مصباح طوسی) |
| ۲۳ | بد | دست خوارج سے امام حسنؑ مجروح ہوئے۔ 〃 |
| ۲۴ | نیک | جنگ خیبر فتح ہوئی جعفر طیار ملک حبشہ سے آئے 〃 |
| ۲۵ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) وفات جناب امام موسی کاظمؑ ہے۔ 〃 |
| ۲۶ | بد | ولید بن عقبہ نے جناب امام حسینؑ کو بیعت یزید کیلیے طلب کیا وفات ابوطالب۔ 〃 |
| ۲۷ | نیک | روز مبعث ہے عید عظیم ہے اسی کی شب کو معراج ہوئی (دیجار) |
| ۲۸ | بد | جناب امام حسینؑ نے بخوف اعدا مدینہ سے سفر غربت اختیار کیا (اعلام الوری) |
| ۲۹ | نیک | |
| ۳۰ | نیک | |

نحس اصغر تاریخیں ۳ - ۵ - ۱۶ - ۲۱ - ۲۵ -

نحس اکبر تاریخیں - ۱۱ - ۱۲ -

## ماہ شعبان المعظم

| تاریخ | نیک یا بد | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | نیک | |
| ۲ | نیک | صوم ماہ رمضان سنہ ۲ھ میں فرض ہوا (تقویم المحسنین) |
| ۳ | نیک | ولادت باسعادت امام حسین علیہ السلام ہے (مصباح طوسی) |
| ۴ | بد | نحس اکبر ہے۔ (تقویم المحسنین) |
| ۵ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۶ | نیک | |
| ۷ | نیک | |
| ۸ | نیک | |
| ۹ | نیک | |
| ۱۰ | نیک | |
| ۱۱ | نیک | |
| ۱۲ | نیک | |
| ۱۳ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۱۴ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۱۵ | نیک | ولادت باسعادت امام عصرؑ ہے شب بھی بہترین شب ہے (دیجار) |
| ۱۶ | بد | نحس اصغر ہے |
| ۱۷ | نیک | |
| ۱۸ | نیک | |
| ۱۹ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۲۰ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۲ | نیک | |
| ۲۳ | نیک | |
| ۲۳ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۴ | بد | نحس اصغر ہے۔ |
| ۲۵ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۲۶ | نیک | |
| ۲۷ | نیک | |
| ۲۸ | نیک | |
| ۲۹ | نیک | |
| ۳۰ | نیک | |

نحس اصغر تاریخیں ۵ - ۱۳ - ۱۶ - ۲۱ - ۲۴ - ۲۵

نحس اکبر تاریخیں ۴ - ۱۴ - ۲۰ - ۲۶

## ماہ رمضان المبارک

| تاریخ | نیک یا بد | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | نیک | روز ولیعہدی امام رضاؑ ہے شب صحف ابراہیم کا نزول ہوا (تقویم المحسنین) (کافی) |
| ۲ | نیک | |
| ۳ | بد | نحس اصغر ہے (دجار) نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۴ | نیک | |
| ۵ | نیک بھی بد | نحس اصغر ہے (دجار) سنہ ۲۰۱ھ میں امام رضاؑ کے ہاتھ پر مومنین نے بیعت کی (عیون) |
| ۶ | نیک | امام رضاؑ سنہ ۲۰۱ھ میں ولیعہد ہوئے آپ کے نام کا سکہ جاری ہوا (تواریخ [illegible]) |
| ۷ | نیک | امام رضاؑ کے نام وثیقہ ولیعہدی لکھا گیا (کشف الغمہ) |
| ۸ | نیک | |
| ۹ | نیک | |
| ۱۰ | بد | روز وفات ام المومنین خدیجۃ الکبریٰ ہے نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۱۱ | نیک | |
| ۱۲ | نیک | نزول انجیل ہوا (تہذیب) جناب رسالتمآبؐ نے صحابہ میں مواخات فرمائی ([illegible]) |
| ۱۳ | بد | نحس اصغر ہے (دجار) |
| ۱۴ | نیک | |
| ۱۵ | نیک | روز عید ہے ولادت باسعادت امام حسنؑ ہے (تواریخ شرعیہ) |
| ۱۶ | بد | نحس اصغر ہے (دجار) |
| ۱۷ | نیک | جنگ بدر فتح ہوئی بقول مورخین اہلسنت عائشہ کا انتقال ہوا ([illegible]) |
| ۱۸ | نیک | زبور کا نزول ہوا (تہذیب) |
| ۱۹ | بد | سر مبارک امیر المومنینؑ پر ضربت لگی روز مصیبت ہے (دجار) |
| ۲۰ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) مکہ فتح ہوا۔ امیر المومنینؑ نے بت شکنی کی ([illegible]) |
| ۲۱ | بد | امیر المومنینؑ نے رحلت کی نحس اصغر بھی ہے (دجار) |
| ۲۲ | نیک | |
| ۲۳ | نیک | رات شب قدر ہے نزول قرآن ہوا۔ |
| ۲۴ | بد | نحس اصغر ہے (دجار) نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۲۵ | بد | نحس اصغر ہے (دجار) |
| ۲۶ | نیک | |
| ۲۷ | نیک | |
| ۲۸ | نیک | |
| ۲۹ | نیک | |
| ۳۰ | نیک | |

نحس اصغر تاریخیں ۵ - ۱۳ - ۱۶ - ۲۱ - ۲۵ -

نحس اکبر تاریخیں ۱۰ - ۲۰ - ۲۴ -

عـــہ ۵ نزول توریت ہوا۔ (تہذیب)

## ماہ شوال المکرم

| تاریخ | نیک یا بد | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | نیک | روز عید فطر ہے پسر عاص ہلاک ہوا (تواریخ شرعیہ) |
| ۲ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۳ | بد | نحس اصغر ہے (دجار) |
| ۴ | نیک | |
| ۵ | بد | نحس اصغر ہے (دجار) متوکل ہلاک ہوا (تاریخ الخلفا) |
| ۶ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۷ | نیک | |
| ۸ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۹ | نیک | |
| ۱۰ | نیک | |
| ۱۱ | نیک | |
| ۱۲ | نیک | |
| ۱۳ | بد | نحس اصغر ہے (دجار) |
| ۱۴ | نیک | |
| ۱۵ | بد | روز وفات امام جعفر صادقؑ ہے حضرت حمزہ جنگ احد میں شہید ہوئے (دجار) |
| ۱۶ | بد | نحس اصغر ہے (دجار) |
| ۱۷ | نیک | |
| ۱۸ | نیک | |
| ۱۹ | نیک | |
| ۲۰ | بد | ہارون رشید نے امام موسیٰ کاظمؑ کو مقید کیا۔ (کافی) |
| ۲۱ | بد | نحس اصغر ہے۔ (دجار) |
| ۲۲ | نیک | |
| ۲۳ | نیک | |
| ۲۴ | بد | نحس اصغر ہے (دجار) |
| ۲۵ | بد | نحس اصغر ہے |
| ۲۶ | نیک | |
| ۲۷ | نیک | |
| ۲۸ | نیک | |
| ۲۹ | نیک | |
| ۳۰ | نیک | |

نحس اصغر تاریخیں ۳ - ۵ - ۱۳ - ۱۶ - ۲۱ - ۲۴ - ۲۵ -

نحس اکبر تاریخیں ۲ - ۶ - ۸ -

## ماہ ذی القعدہ

| تاریخ | نیک یا بد | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | نیک | |
| ۲ | نیک | |
| ۳ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۴ | نیک | |
| ۵ | بد | نحس اصغر ہے۔ (دیجار) |
| ۶ | بد | نحس اکبر ہے۔ (تقویم المحسنین) |
| ۷ | نیک | |
| ۸ | نیک | |
| ۹ | نیک | |
| ۱۰ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۱۱ | نیک | روز ولادت باسعادت جناب امام رضاؑ ہے (اعلام الوریٰ) |
| ۱۲ | نیک | |
| ۱۳ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۱۴ | نیک | |
| ۱۵ | نیک | |
| ۱۶ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۱۷ | نیک | |
| ۱۸ | نیک | |
| ۱۹ | نیک | |
| ۲۰ | نیک | |
| ۲۱ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۲ | نیک | |
| ۲۳ | بد | روز شہادت امام رضاؑ ہے (مصباح طوسی) |
| ۲۴ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۵ | نیک | زمین بچھائی گئی کعبہ نصب ہوا ابراہیمؑ و عیسیٰؑ متولد ہوئے ظہور امام عصرؑ ہوگا |
| ۲۶ | نیک | |
| ۲۷ | نیک | |
| ۲۸ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۲۹ | بد | احتمال وفات امام محمد تقیؑ ہے۔ |
| ۳۰ | بد | احتمال وفات امام محمد تقیؑ (دیجار) |

نحس اصغر تاریخیں ۳-۵-۱۳-۱۶-۲۱-۲۴

نحس اکبر تاریخیں ۶-۱۰-۲۵

## ماہ ذی الحجہ

| تاریخ | نیک یا بد | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | نیک | حضرت ابراہیمؑ پیدا ہوئے اور اسی روز خلیل ہوئے عقد سیدہ عالم امیر المومنینؑ سے ہوا۔ |
| ۲ | نیک | |
| ۳ | نیک | توبہ آدمؑ قبول ہوئی خلیفہ اول ادائے سورہ برائت سے معزول اور امیر المومنینؑ منصوب ہوئے (تاریخ شرعیہ) |
| ۴ | بد | |
| ۵ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۶ | اجتماع نیک و بد | بروایت مصباح طوسی تزویج جناب سیدہؑ اور بروایت کافی روز [illegible] |
| ۷ | بد | روز وفات امام محمد باقرؑ ہے (دروس شہید اول) |
| ۸ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۹ | بد | روز شہادت جناب مسلم ابن عقیل ہے (دیجار) |
| ۱۰ | نیک | عید اضحیٰ ہے روز قربانی و سر تراشی ہے۔ |
| ۱۱ | نیک | |
| ۱۲ | نیک | |
| ۱۳ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۱۴ | نیک | |
| ۱۵ | نیک | |
| ۱۶ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۱۷ | نیک | |
| ۱۸ | نیک | عید غدیر ہے خلیفہ ثالث مقتول ہوئے۔ |
| ۱۹ | نیک | شب میں رخصتی سیدہ عالم بخانہ امیر المومنینؑ ہوئی (تحفۃ الزائر) |
| ۲۰ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۲۱ | بد | نحس اصغر ہے (دیجار) |
| ۲۲ | نیک | جناب مختار نے ابن زیاد کو قتل کیا (مرآۃ الزمان) |
| ۲۳ | نیک | |
| ۲۴ | نیک | عید مباہلہ۔ عید خاتم بخشی (جلاء العیون) |
| ۲۵ | نیک | سورہ ہل اتیٰ نازل ہوا۔ |
| ۲۶ | نیک | خلیفہ ثانی دست ابولؤلؤ سے زخمی ہوئے۔ |
| ۲۷ | نیک | مروان آخر خلفائے بنی عباس ہلاک ہوا (تاریخ شرعیہ) |
| ۲۸ | بد | نحس اکبر ہے (تقویم المحسنین) |
| ۲۹ | نیک | بنا بر اقوال مورخین خلیفہ ثانی کا انتقال ہوا۔ |
| ۳۰ | نیک | |

نحس اصغر تاریخیں ۵-۱۳-۱۶-۲۱

نحس اکبر تاریخیں ۸-۲۰-۲۸

# نقشہ ولادت و وفات حضرات معصومین علیہم السلام

| اسم مبارک | تاریخ ولادت باسعادت | تاریخ وفات حسرت آیات |
|---|---|---|
| جناب سرور عالم محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ | ہفدہم ۱۷ ماہ ربیع الاول ۱ سنہ عام الفیل | بست وہشتم ۲۸ ماہ صفر ۱۱ سنہ ہجری |
| جناب امیر المومنین علی ابن ابیطالب علیہ السلام | سیزدہم ۱۳ ماہ رجب ۳۰ سنہ عام الفیل | بست ویکم ۲۱ ماہ رمضان ۴۰ سنہ ہجری |
| جناب سیدہ فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا | بستم ۲۰ جمادی الاخری ۵ سنہ معبث | سوم ۳ جمادی الاخری ۱۱ سنہ ہجری |
| جناب امام حسن علیہ السلام | پانزدہم ۱۵ ماہ رمضان ۳ سنہ ہجری | بست وہشتم ۲۸ ماہ صفر ۵۰ سنہ ہجری |
| جناب امام حسین علیہ السلام | سوم ۳ شعبان ۴ سنہ ہجری | دہم ۱۰ ماہ محرم الحرام ۶۱ سنہ ہجری |
| جناب امام زین العابدین علیہ السلام | پانزدہم ۱۵ جمادی الاولی ۳۸ سنہ ہجری | بست وپنجم ۲۵ ماہ محرم ۹۵ سنہ ہجری |
| جناب امام محمد باقر علیہ السلام | یکم ۱ رجب ۵۷ سنہ ہجری | ہفتم ۷ ماہ ذی الحجہ ۱۱۴ سنہ ہجری |
| جناب امام جعفر صادق علیہ السلام | ہفدہم ۱۷ ماہ ربیع الاول ۸۳ سنہ ہجری | پانزدہم ۱۵ ماہ شوال ۱۴۸ سنہ ہجری |
| جناب امام موسیٰ کاظم علیہ السلام | ہفتم ۷ ماہ صفر ۱۲۸ سنہ ہجری | بست وپنجم ۲۵ ماہ رجب ۱۸۳ سنہ ہجری |
| جناب امام رضا علیہ السلام | یازدہم ۱۱ ماہ ذی القعدہ ۱۵۳ سنہ ہجری | بست وسوم ۲۳ ماہ ذی القعدہ ۲۰۳ سنہ ہجری |
| جناب امام محمد تقی علیہ السلام | دہم ۱۰ ماہ رجب ۱۹۵ سنہ ہجری | آخر ذی القعدہ ۲۲۰ سنہ ہجری |
| جناب امام علی نقی علیہ السلام | پنجم ۵ ماہ رجب ۲۱۴ سنہ ہجری | سوم ۳ ماہ رجب ۲۵۴ سنہ ہجری |
| جناب امام حسن عسکری علیہ السلام | دہم ۱۰ ماہ ربیع الآخر ۲۳۲ سنہ ہجری | ہشتم ۸ ماہ ربیع الاول ۲۶۰ سنہ ہجری |
| جناب امام عصر عجل اللہ فرجہ | پانزدہم ۱۵ ماہ شعبان ۲۵۶ سنہ ہجری | اطال اللہ بقاءہ |

## باب پندرھواں فضیلت روزہ و اعمال ماہ رجب و عمل ام داؤد میں

حضرت امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا کہ جو کوئی ایک روز اول ماہ رجب یا درمیان یا آخر میں روزہ رکھے سب گناہ گذشتہ اسکے بخشے جائینگے اور جو کوئی تین دن اول یا درمیان یا آخر ماہ رجب میں روزہ رکھے سب گناہ گذشتہ و آیندہ اسکے بخشے جائینگے اور جو کوئی ایک رات اس مہینے میں شب بیداری کرے حقتعالے اسکو آتش جہنم سے آزاد کریگا اور قبول کریگا شفاعت

باب پندرھواں — ثواب روزہ ماہ رجب میں

اسکی ستر مرد گنہگار کے لیے اور جو شخص اس مہینے میں تصدق کرے برائے خوشنودی خدا
عطا کریگا خداوند تعالی بہشت میں اسکو نعمات بہشت کہ جو کسی آنکھ نے نہ دیکھے ہوں اور
کسی کان نے نہ سنے ہوں اور کسی دل میں ان کا خطور نہ ہوا ہو اور راضی اور خوشنود ہوگا
اس سے اور اسکے دشمنوں کو راضی کریگا قیامت میں اور جو کوئی سات دن روزہ رکھے جب مریگا
تو سات دروازے آسمان کے اسکی روح کیلیے کھل جائینگے تا ملکوت اعلیٰ میں پہونچے اور جو
کوئی آٹھ دن روزہ رکھے تو آٹھ دروازے بہشت کے برو اسکے کھل جائینگے اور جو کوئی
پندرہ دن روزے رکھے جو حاجت کہ خدا سے طلب کریگا خدا بر لائیگا مگر لازم ہیکہ سوال متعلق
گناہ یا قطع رحم کے نہ ہوا اور جو کوئی تمام ماہ رجب میں روزہ رکھے تو گناہوں سے باہر آویگا
مثل اس دن کے کہ ماں کے پیٹ سے پیدا ہوا اور آتش جہنم سے آزاد ہو کر داخل بہشت
ہوگا ساتھ نیکو کاروں کے اور جو شخص ماہ رجب میں تین دن جمعرات و جمعہ و ہفتہ متواتر روزے
رکھے ثواب عبادت نو برس کا لکھا جائیگا اور منقول ہیکہ جب چاند رجب کا دیکھے تو یہ دعا پڑھے
اَللّٰهُمَّ اَهِلَّهُ عَلَيْنَا بِالْاَمْنِ وَالْاِيْمَانِ وَالسَّلَامَةِ وَالْاِسْلَامِ رَبِّيْ وَرَبُّكَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ

 وارد ہے کہ شب اول اور درمیان و آخر غسل کرے اور شب اول و روز اول زیارت حضرت
امام حسین علیہ السلام کی پڑھے کہ بہشت واجب ہوگی اور شب اول بیداری کرے ساتھ
تلاوت قرآن و دعا و نماز کے اور بیس رکعت نماز وارد ہے کہ اس شب میں پڑھے ہر دو رکعت
بیک سلام اور بہر رکعت میں بعد الحمد کے قل ہو اللہ پڑھے کہ بلاہائے دنیا و آخرت سے بے
دہشت ہوگا اور بعد نماز عشا شب اول یہ دعا منقول ہے اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاَنَّكَ مَلِيْكٌ

 وَاَنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّقْتَدِرٌ وَّاَنَّكَ مَا تَشَاءُ مِنْ اَمْرٍ يَكُوْنُ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَتَوَجَّهُ اِلَيْكَ
بِنَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ صَلَوَاتُكَ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ يَا مُحَمَّدُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ اَتَوَجَّهُ
اِلَى اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكَ لِيُنْجِحَ بِكَ طَلِبَتِيْ اَللّٰهُمَّ بِنَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ وَّبِالْاَئِمَّةِ مِنْ اَهْلِ بَيْتِهٖ
اَنْجِحْ طَلِبَتِيْ پس حاجت اپنی طلب کرے خدا سے اور ہر شب اس مہینے میں ہزار مرتبہ کہے
لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اور منقول ہے کہ جو کوئی تمام ماہ رجب میں ہزار بار کہے تو سو ہزار حسنے اسکے
واسطے لکھے جائینگے اور خدا بہشت میں اسکے لیے ایک گھر بنا کریگا اور تمام ماہ میں ہزار بار

